ایسے حال سے بہت حیا ...
تاکہ اوس پر وجوح مین تخفیف ہو پس کبھی ایسی بات بھی منہ سے نکلجاتی ہے کہ اصل بات سے بڑھکر ہو
اور اوس سے جیسا چاہیے ویسا حیا کرتا ہے تو اوسکی زبان و ہی آنکھ اظہار محبت سے کوتاہی ہو جاتی ہے
ہان اوسکی حرکات و سکنات اور ترددات البتہ محبت پر شاہد ہوتے ہیں چنانچہ حضرت جنید رح
اپنے استاد و مرشد حضرت سری رح کا حال بیان فرماتے ہین کہ ایکبار وہ بیمار ہوے ہمکو تو سبب
اونکی بیماری کا معلوم ہوا نہ دوا ہم سے کسیے ایک طبیب حاذق کا ذکر کیا تو مین اونکا قارورہ
لیکر اوس طبیب کے پاس گیا اوسنے قارورہ دیکھا اور تھوڑی دیر تک دیکھتا رہا پھر مجھسے کہا کہ یہ
قارورہ تو عاشق کا سا معلوم ہوتا ہے مین نے یہ سنکر پچھاڑ کھائی اور بیہوش ہوگیا شیشی میرے
ہاتھہ سے گر گئی بعد ہوش آنے کے مرشد کی خدمت مین آکر سب حال کہا آپنے تبسم کرکے
فرمایا کہ واقع مین وہ قارورہ بہت خوب پہچانتا ہے مین نے پوچھا کہ کیا قارورے مین بھی
عشق ظاہر ہوجاتا ہے آپنے فرمایا کہ ہان قارورے مین بھی ظاہر ہوجاتا ہے - اور ایکبار حضرت
سری رح نے فرمایا کہ اگر مین چاہون تو کہہ دون کہ اوسکی محبت نے میرا پوست ہڈیون پر لگا دیا
اور بدن کو دبلا کر دیا پھر بیہوش ہوگئے بیہوشی سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے یہ قول عالم
وجد مین جس وقت کہ بیہوشی آنے کو تھی بیان فرمایا تھا - اور علامات محبت مین سے انس اور
رضا بھی ہین جنکا بیان عنقریب آتا ہے یہانتک علامات محبت اور اوسکے ثمرات کا بیان ہوا
الحاصل تمام دین کی خوبیاں اور اخلاق حمیدہ ثمرہ محبت کا ہیں اور جس چیز کی ثمرہ محبت نہین
اوسکو اتباع ہوای نفسانی جاننا چاہیے جو کہ رذائل اخلاق مین سے ہے - ہان اللہ تعالی کے
ساتھہ محبت دو قسم کی ہوتی ہے کوئی تو اوس سے محبت کرتا ہے کہ اللہ تعالی کا احسان اوسپر ہے
اور کوئی صرف اوسکے جلال و جمال کے باعث محبت رکھتا ہے گو اوسکی طرف کچھہ احسان نہو
اور اسیلیے حضرت جنید بغدادی رح نے فرمایا ہے کہ آدمی خدای تعالی کی محبت مین دو قسم ہین
ایک عام اور ایک خاص عوام تو محبت اسلیے کرتے ہین کہ اوسکا احسان اور کثرت انعام
ہمیشہ دیکھتے ہین پس اوسکے الطاف دیکھکر نرہ سکے کہ اوسکی محبت نکرین مگر اونکی محبت مین
کمی بیشی بقدر نعمت و احسان کے ہوتی رہتی ہے - اور خواص کو جو دولت محبت ملی ہے
تو اللہ جل شانہ کی قدر اور قدرت اور علم و حکمت کی عظمت کے باعث اور سلطنت مین
یکتا ہونے کی جہت سے ملی ہے یعنی جب انھون نے اوسکی صفات کاملہ اور اسمای حسنی کو

[illegible] بیان [illegible] کبھی ایسی بات بھی منہ سے نکلجاتی ہو کہ جہل بات سے بڑھکر ہو
[illegible] بیان [illegible] کہ عبارت کی

**گیارہواں بیان معنی انس کے خدای تعالی سے** – ہم پہلے لکھ چکے ہیں کہ انس اور خوف اور شوق آثار محبت میں سے ہین مگر یہ آثار محب پر باعتبار غلبہ کیفیت وقت اور اوسکے نظر کے مختلف ہوا کرتے ہیں تو جس صورت میں کہ محب پر یہ کیفیت غالب ہو کہ جمال کے [illegible] لیکن منتہای جمال تک تاک لگائے ہو اور کنہ جلال کے واقف ہونے سے اپنا قاصر ہونا سمجھ گیا ہو تو اوسوقت دل اوسکی طلب مین برانگیختہ ہوتا ہی اور اوسکی طرف جوش مارتا ہی تو یہ دل کا اٹھان تمام غائب کیطرف ہوتا ہی اوسکو شوق کہتے ہین – اور جس صورت مین کہ محب پر قرب کی خوشی اور جو کچھ کشف ہوا ہی اوسکے باعث مشاہدۂ حضوری غالب ہوا اور اوسکی نظر صرف ملاحظۂ اوس جمال پر مقصود ہو جو اوسکو مکشوف ہوا ہی اور قوت مدرکہ کے پاس موجود ہی اور جو چیز کہ اب تک حاصل نہیں ہوئی اوسکی طرف التفات ہی نہین کرتا تو جس چیز کو دیکھتا ہی اوس سے دل کو ایک سرور ہوتا ہی اس سرور کو انس کہتے ہین – اور اگر محب کی نظر عزت اور استغنا اور بے پروائی وغیرہ صفات محبوب پر ہو اور امکان زوال اور دور ہو جانے کا بھی پیش نظر ہو تو ان امور کے جاننے سے دلمیں رنج ہوتا ہی پس اسطرح دل کا دردمند ہونا خوف کہلاتا ہی غرض یہ حالتیں اپنے اپنے ملاحظات کی تابع ہین اور یہ ملاحظات ایسے اسباب سے پیدا ہوتے ہین جو ان ملاحظوں کے مقتضی ہین اور اونکا حصر ممکن نہین – حاصل یہ کہ انس کے معنی یہ ہین کہ مطالعۂ جمال سے دل کو سرور اور خوشی ہو یہانتک کہ یہ سرور جسوقت غالب ہو اور جو چیز کہ غائب ہی اوسکا لحاظ نرہے اور خطرۂ زوال بھی دل پر پیدا نہو تو اس سرور مین کمال درجہ کی لذت اور راحت ہوگی – اور یہی وجہ تھی کہ جب ایک بزرگ سے پوچھا گیا کہ تم مشتاق ہو اونہوں نے جواب دیا کہ شوق تو غائب چیز کیطرف ہوا کرتا ہی جب غائب حاضر ہو جاوے تو شوق کس چیز کیطرف رہے اس جواب سے پایا جاتا ہی کہ بزرگ مذکور کو جبقدر حاصل ہوا تھا اوسکی خوشی مین ایسے ڈوبے تھے کہ جو کچھ مدارج زیادتی الطاف کے باقی رہے تھے اونکی طرف بالکل التفات نہ تھا – اور جس شخص پر حالت انس غالب ہوتی ہی اوسکا میل صرف تنہائی اور خلوت کیطرف ہوا کرتا ہے چنانچہ حضرت ابراہیم بن ادہم پہاڑ سے اوترے اور کسینے پوچھا کہ آپ کہان سے تشریف لائے فرمایا کہ انس باللہ سے اور اسکی وجہ یہ ہے کہ خدا کے ساتھ انس کرنے کو غیر سے وحشت کرنی لازم ہو

متوجہ ہوئین تو تیری توبہ قبول کی اور مین توبہ عنایت کرنیوالا
مشفق اور رحیم ہون بنی اسرائیل پر قحط سخت گذرا آدمیون کا ایسا ہی حال تھا جیسے کوئی ... ستر ہزار آدمی
گرسنہ کو نکلے اور دعا مانگی اللہ جل شانہ نے اونپر وحی بھیجی کہ مین ان لوگون کی دعا ... اور خدای تعالے نے ارشاد فرمایا وَاَمَّا مَن
اونکے گناہ اونپر چھا گئے ہین باطن کے خبیث ہین بدون یقین کے مجھسے
عذاب سے نڈر ہین تو میرے ایک بندے کے پاس جا جسکو برخ کہتے ہین اوسکو کہہ ... اور فرمایا چنانچہ ارشاد ہے
کیواسطے باہر نکلکر دعا کرے تاکہ مین قبول کرون حضرت موسی علیہ السلام نے جو برخ کا حال
پوچھا تو کسی نے نہ بتایا ایک روز آپ راہ مین چلے جاتے تھے دیکھیں تو ایک غلام حبشی سامنے سے
آتا ہے اور اوسکی دونون آنکھون کے بیچ مین سجدے کی خاک لگی ہوئی ہے اور گلے سے ایک چادر
بندھی ہوئی ہے حضرت موسی علیہ السلام نے اوسکو نور الہی سے پہچانا اور نام پوچھا اوسنے کہا
کہ میرا نام برخ ہے آپنے فرمایا کہ ہم تو مدت سے تمھاری تلاش مین ہین ہمارے ساتھ چلو اور باران رحمت
کے لیے دعا مانگو وہ آپکے ساتھ نکلا اور اسطرح دعا مانگی کہ الہی نہ تو یہ تیرا کام ہے نہ یہ تیرا حلم اور تجھکو کیا
سوجھی ہے جو خشکی کر رکھی ہے کیا تیرے پاس کے چشمے گھٹ گئے ہین یا ہوائین تیری اطاعت سے
منحرف ہین یا جو تیرے یہان چیز ہے وہ نبڑ گئی ہے یا گناہگارون پر تیرا غصہ سخت ہوگیا ہے کیا
خطا وارون کے پیدا کرنے سے پہلے تو غفار نہین تھا تو نے ہی تو رحمت کو پیدا کیا اور مہر کا
حکم دیا کیا اب ہمکو یہ دکھاتا ہے کہ تجھ تک کسیکی رسائی نہین یا جلد سزا اسلیے دیتا ہے کہ کہین
مخلوق تجھسے بھاگ نجاوے اسطرح کی باتین کہتا رہا یہانتک کہ پانی برسنا شروع ہوا اور بنی اسرائیل
تر ہو گئے اور گھاس خدا کے حکم سے جمنا شروع ہوا اس زور سے ابھرا کہ دوپہر مین زانو تک پہنچ گیا
اسکے بعد برخ واپس آیا حضرت موسی علیہ السلام جو اوسکو ملے تو کہا کہ کیونکر مین نے اپنے رب سے کیسا
جھگڑا اور اوسنے میرے ساتھ کیسا انصاف کیا حضرت موسی علیہ السلام نے اوسپر قصد کیا
تو خدای تعالی نے وحی بھیجی کہ برخ مجھسے دن مین تین بار ہنستا ہے۔ اور حضرت حسن رحمۃ سے روایت ہے
کہ بصرے مین ایکبار چند چھپر آگ سے جلگئے اونکے بیچ مین ایک چھپر باقی رہگیا اوسوقت حضرت
ابو موسی رضہ بصرے کے سردار تھے آپکو اس حال کی جو خبر ہوئی تو اوس چھپر کے مالک کو بلوایا
دیکھا تو ایک پیر مرد تھے آپنے اونسے پوچھا کہ یہ کیا بات ہے کہ تمھارا چھپر نہ جلا اونھون نے کہا
کہ مین نے خدای تعالی کو قسم دیدی تھی کہ اوسکو نہ جلاوے حضرت ابو موسی رضہ نے فرمایا کہ مین نے
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ فرماتے تھے کہ میری امت مین ایسے لوگ ہونگے جنکے

یا اَمَّا مَنِ اسْتَغْنٰی

زاں میان آئینہ ... میں کبھی ایسی بات بھی منہ سے نکلجاتی ہو کہ اصل بات سے بڑھکر ہو
زاں میان چہرہ اش پیدا ... کہ جاتی
گیا ہو ان بیان ہے کہ بعض جلنے لگے حاکم بصرہ نے اونسے عرض کیا کہ دیکھیے آپ جل جائینگے آپنے
خوف اور شوق ... حق تعالیٰ کو قسم دیدی ہے کہ مجھکو آگ سے نہ جلائے حاکم نے عرض کیا کہ تو پھر آگ کو
نظر کے مختلف ہوا ... حکم دیجیے کہ بجھ جاوے آپنے آگ کو قسم دی وہ بجھ گئی ۔ اور ایک دن ابو حفص کہیں چلے جاتے تھے
سامنے سے ایک روستائی آیا جسکے ہوش ٹھکانے نہ تھے آپنے اوس سے پوچھا کہ تجھپر کیا مصیبت
پڑی ہے اوسنے کہا کہ میرا گدہا کھویا گیا ہے اور اوسکے سوا میرے پاس اور نہیں یہ سنکر آپ ٹھہر گئے
اور جناب باری میں عرض کیا کہ قسم ہے تیری عزت و جلال کی میں ایک قدم بھی نہ چلونگا جبتک
تو اس شخص کا گدہا اسکے پاس نہ پہونچا دیگا آپ کا یہ کہنا تھا کہ اوسیوقت گدہا آموجود ہوا اور آپ
وہاں سے آگے بڑھے پس اسطرح کے معاملات انس والوں سے ہوا کرتے ہیں دوسرے کو نہیں چاہیے
کہ اون لوگوں جیسا بنجاوے ۔ حضرت جنید بغدادی رح فرماتے ہیں کہ انس والے اپنے کلام میں اور
خلوتوں کی مناجات میں ایسے امور کہتے ہیں کہ وہ عوام کے نزدیک کفر ہوتے ہیں اور ایکبار یہ
فرمایا کہ اگر عوام سنیں تو انس والوں کو کافر کہنے لگیں حالانکہ اونکو ایسی حالات میں ان امور سے
ترقی معلوم ہوتی ہے اور اوسے اونکی برداشت بھی کیجاتی ہے اور اونکے غیر کو وہ امور زیبا بھی نہیں

اور اسیکی طرف اشارہ ہے اس نظم میں ؎

| | |
|---|---|
| قومے ار جملہ خلق مست ارند | کہ بمولائے خویش مے نازند |
| چہ عجب گر بحق بنازد کس | بندہ رفت ز خواجہ نازد و بس |
| در گذشتند از ہمہ اغیار | بعد دیدار او رسے دیدار |

اور اس امر کو بعید مت سمجھو کہ ایک ہی بات پر خدا ہی تعالیٰ ایک بندے سے راضی ہے
اور دوسرے سے ناخوش بشرطیکہ اون دونوں کے مقامات مختلف ہوں اسلیے کہ اگر آدمی کو
فہم و بصیرت ہو تو قرآن مجید میں اس باب میں بہت سے اشارات ہیں تمام قصے قرآن شریف کے
اہل بصیرت کے نزدیک تنبیہات اور اشارات ہیں کہ اونسے عبرت پکڑیں گو مغالطے میں سننے
والوں کے نزدیک وہ کہانیاں ہیں مثلاً اول قصہ حضرت آدم علیہ السلام اور ابلیس لعین کا ہے
دیکھو کہ معصیت اور مخالفت میں دونوں شریک ہیں مگر ابلیس اوسی معصیت سے رحمت سے
دور ہوا اور دوام کو طوق لعنت اوسکی گردن میں پڑا اور حضرت آدم علیہ السلام کے حق میں

...توجہ علیہ مین نے تیری توبہ قبول کی اور یہ مین توبہ عنایت کرو... کا اور آدم کا ایسا ہی تھا جیسے کہ ...

اگرچہ بندگی مین دونون برابر تھے مگر حال مین مختلف تھے چنانچہ ارشاد فرمایا وَاَمَّا مَن جَاءَكَ يَسْعٰى وَهُوَ يَخْشٰى فَاَنْتَ عَنْهُ تَلَهّٰى اور دوسرے کے باب مین فرمایا اَمَّا مَنِ اسْتَغْنٰى فَاَنْتَ لَهٗ تَصَدّٰى اسیطرح ایک لوگون مین آپکو بیٹھنے کا ارشاد فرمایا چنانچہ ارشاد ہو وَاِذَا جَاءَكَ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِاٰيٰتِنَا فَقُلْ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ اور فرمایا وَاصْبِرْ نَفْسَكَ مَعَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ اور دوسرون سے اعراض کرنیکو حکم دیا اور فرمایا وَاِذَا رَاَيْتَ الَّذِيْنَ يَخُوْضُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِنَا فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ حَتّٰى يَخُوْضُوْا فِيْ حَدِيْثٍ غَيْرِهٖ وَاِمَّا يُنْسِيَنَّكَ الشَّيْطٰنُ فَلَا تَقْعُدْ بَعْدَ الذِّكْرٰى مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ اسیطرح کہل کھیلنا اور ناز بھی بعض بندون سے برداشت کیا جاتا ہے اور بعض سے نہین کیا جاتا مثلاً حضرت موسی علیہ السلام نے حالت انس کے انبساط مین عرض کیا تھا اِنْ هِيَ اِلَّا فِتْنَتُكَ تُضِلُّ بِهَا مَنْ تَشَاءُ وَتَهْدِيْ مَنْ تَشَاءُ اور جب انکو حکم ہوا کہ اِذْهَبْ اِلٰى فِرْعَوْنَ یعنی فرعون کے پاس جا تو اوسکے جواب مین بطور عذر عرض کیا وَلَهُمْ عَلَيَّ ذَنْبٌ فَاَخَافُ اَنْ يَّقْتُلُوْنِ اور اِنِّيْٓ اَخَافُ اَنْ يُّكَذِّبُوْنِ اور وَيَضِيْقُ صَدْرِيْ وَلَا يَنْطَلِقُ لِسَانِيْ اور اِنَّنَا نَخَافُ اَنْ يَّفْرُطَ عَلَيْنَآ اَوْ اَنْ يَّطْغٰى اور اسطرح کے اقوال سوا حضرت موسی علیہ السلام کے اور سے سرزد ہونے داخل بے ادبی ہین اسلیے کہ جو شخص مقام انس مین مقیم ہوتا ہو اوسکے ساتھ نرمی برتی جاتی ہو اور اوسکی نازبرداری کیجاتی ہے دیکھو حضرت یونس علیہ السلام کہ مقام قبض اور ہیبت مین تھے اونسے اس سے بھی کمتر بات برداشت نکی گئی اور اوسکی سزا یہ ہوئی کہ مچھلی کے پیٹ مین تین اندھیرون کے اندر قید کیے گئے اور قیامت تک اونکے حق مین یہ منادی ہوگئی لَوْلَآ اَنْ تَدٰرَكَهٗ نِعْمَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ لَنُبِذَ بِالْعَرَاءِ وَهُوَ مَذْمُوْمٌ حضرت حسن رح فرماتے ہین کہ عرا سے مراد قیامت ہو اور ہمارے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اونکی اقتدا سے منع فرمایا چنانچہ ارشاد فرمایا فَاصْبِرْ لِحُكْمِ رَبِّكَ وَلَا تَكُنْ كَصَاحِبِ الْحُوْتِ اِذْ نَادٰى وَهُوَ مَكْظُوْمٌ اور یہ اختلافات کچھ تو احوال و مقامات کے اختلاف کے باعث ہوتے ہین اور کچھ اسوجہ سے کہ ازل مین بندونکو

درمیان ابلہ نہ ... الیس مرحبا مہم کہ مرہین کبھی ایسی بات بھی منہ سے نکلجاتی ہے کہ جاہل بات سے بڑھکر ہو
درمیان حیرہ کس ... کہ خطا ہو کر

اگر اہم درجات حضرت عیسی علیہ السلام اور بعض انبیا مین سے ہین جنکو وصل رحمت ہوا اسیواسطے اونھون نے اپنے نفس پر سلام کیا اور یون کہا وَالسَّلَامُ عَلَيَّ يَوْمَ وُلِدْتُّ وَيَوْمَ اَمُوْتُ وَيَوْمَ اُبْعَثُ حَيًّا یعنی جبکہ آپ نے مقام انس مین لطف کا مشاہدہ فرمایا تو انبساط اور ناز کے طور پر یہ کلمات فرمائے بخلاف حضرت یحیی علیہ السلام کے جو مقام ہیبت اور حیا مین مقیم تھے اونھون نے اپنے آپ کچھہ نفرمایا یہانتک کہ اونکے پروردگار نے اونکی تعریف مین ارشاد فرمایا وَسَلَامٌ عَلَيْهِ يَوْمَ وُلِدَ وَيَوْمَ يَمُوْتُ وَيَوْمَ يُبْعَثُ حَيًّا اور یہ بھی قابل لحاظ ہے کہ برادران یوسف علیہ السلام نے جو معاملہ اون سے کیا وہ کسطرح برداشت کر لیا گیا بعضے علما فرماتے ہین کہ مین نے اِذْ قَالُوْا لَيُوْسُفُ وَاَخُوْهُ اَحَبُّ اِلٰى اَبِيْنَا مِنَّا سے لیکر وَكَانُوْا فِيْهِ مِنَ الزَّاهِدِيْنَ تک کچھہ اوپر چالیس خطائین شمار کین جنمین سے بعض بعض سے بڑی ہین اور ایک کلمے مین تین اور چار جمع ہین مگر اونکی خطائین معاف کی گئین اور حضرت عزیر علیہ السلام نے صرف ایک سوال تقدیر کا کیا تھا اوس سے درگذر نکی گئی یہانتک کہ اونکے حق مین کہا گیا کہ دفتر نبوت سے محو کیے گئے اسیطرح بلعام بن باعورا بڑے علما مین سے تھا اوسنے دنیا دین کی عوض مین کھائی اوس سے درگذر نکی گئی اور آصف بھی مسرفین مین سے تھا اور اوسکی معصیت متعلق باعضای ظاہری تھی اوسکا قصور معاف ہوا چنانچہ روایت ہے کہ اللہ تعالی نے حضرت سلیمان علیہ السلام پر وحی بھیجی کہ ای سردار عابدین اور ای پیشوای زاہدین تیری خالہ کا بیٹا آصف کب تک میری نافرمانی کریگا مین اوس سے بار بار حلم کرتا ہون قسم ہے اپنی عزت و جلال کی اگر کوئی جھونکا میری آندھیون مین سے اوسکو آلگیگا تو اوسکے ساتھہ والونکے لیے اوسکو عبرت اور اوسکے بعد والون کے لیے عذاب کر چھوڑونگا جب آصف خدمت اقدس حضرت سلیمان علیہ السلام مین حاضر ہوئے تو آپ نے وحی کا حال اونسے کہا وہ وہان سے اوٹھکر باہر گئے اور ایک اونچے ٹیلے پر بالو کے چڑھکر اپنا موہنہ اور ہاتھہ آسمان کیطرف اوٹھائے اور عرض کیا کہ الٰہی تو تو ہے اور مین مین ہون اگر تو مجھکو توبہ نصیب کریگا تو مین توبہ کیسے کر سکتا اور اگر تو مجھکو بچا دیگا تو مین کسطرح بچ سکتا ہون اگر تو مجھکو باز رکھے گا تو مین دوبارہ خطا کرونگا پس اللہ تعالی نے اونپر وحی بھیجی کہ تو سچ کہتا ہے ای آصف تو تو ہی ہے اور

طرف متوجہ ہوا مین نے تیری توبہ قبول کی اور مین توبہ عنایت کرنے والا
اور رحمت والا ہون - یہ کلام آصف کا ایسا ہی تھا جیسے کوئی ناز سے کہتا ہو اور خدا ہی تعالے
سے اوسکی طرف بھاگتا ہو اور اوسکے باعث اوسکو تاکتا ہی - اور ایک حدیث مین ہے کہ
اللہ تعالی نے ایک بندے پر جو کنارہ ہلاک پر پہونچ گیا تھا اوسکے بچانے کے لیے وحی
بھیجی کہ تونے بہت سے ایسے گناہ میرے سامنے کیے کہ اونسے کمتر مین مین نے ایک امت کی
امت کو تباہ کر دیا مگر تجھکو معاف کر دیا غرضکہ خدا ہی تعالی کا معاملہ بندون کی تفضیل اور تقدیم
اور تاخیر مین مطابق اوسکی مشیت ازلی کے اسطرح ہوا کرتا ہی اور قرآن مجید مین جو قصے وارد
ہین تو اسی غرض سے ہین کہ آدمی کو خداوند کریم کا معاملہ پہلے لوگون کے ساتھ معلوم ہو جاوے
قرآن مجید مین جو کچھ ہی وہ ہدایت اور نور اور شناخت ہی کبھی تو خلق کو اپنی تقدیس کی شناخت
ارشاد فرماتا ہی اسطرح کہ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا
اور کبھی اونکو اپنی صفات جلال سے شناخت کراکر فرماتا ہی اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ
الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ اور کبھی ونکی شناخت اپنے افعال
خوف و رجا ہونے کے لیے اپنا معاملہ انبیا اور اپنے اعدا کے ساتھ بیان فرماتا ہے جیسے
اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِعَادٍ اِرَمَ ذَاتِ الْعِمَادِ اور اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ
اور قرآن مجید مین ان تین اقسام کے سوا اور کچھ نہین یعنی یا ارشاد معرفت ذات
اور اوسکی تقدیس کا ہی یا معرفت اوسکی صفات اور اسما کی بیان ہی یا ذکر معرفت افعال اور
معاملات کا بندون کے ساتھ مذکور ہی اور اسیجا کہ سورۂ اخلاص ان تین اقسام مین سے
ایک قسم یعنی تقدیس کی متضمن ہی اسی جہت سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اوسکو
قرآن مجید کا سوم حصہ ارشاد فرمایا چنانچہ فرمایا مَنْ قَرَءَ سُوْرَةَ الْاِخْلَاصِ فَقَدْ قَرَاَ
ثُلُثَ الْقُرْاٰنِ اور اس سورہ کی تقدیس پر متضمن ہونے کی یہ وجہ ہے کہ نہایت تقدیس اسمین ہے کہ تین باتون کیا جاوے
اول تو یہ کہ اوس سے اوسکا مثل موجود نہو اسپر کلمہ لم یلد دلالت کرتا ہی دوم یہ کہ وہ خود اپنی مثل و نظیر سے حاصل نہوا
اسپر کلمہ لم یولد دلالت کرتا ہی سیوم یہ کہ باوجود اوسکی اصل اور فرع ہونے کے ایسا بھی ہو کہ اوسکی درجہ مین کوئی اوسکا مثل
نہو اسپر کلمہ ولم یکن لہ کفوا احد دلالت کرتا ہی اور یہ تینون باتین اس ایک کلمے مین آگئین قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اور ساری
سورت تفصیل کلمۂ طیبہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کی ہی - پس یہ اسرار قرآن مجید کے ہین اور
اس طرح کے اسرار بے انتہا ہین چنانچہ اللہ تعالی خود ارشاد فرماتا ہی وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ

اور اسی وجہ سے حضرت ابن مسعود رض فرماتے کہ قرآن کے معانی سے پڑھکر جو بہت سی باتیں تلاش کرے گا اوسمیں علم اگلوں اور پچھلوں کا ہی اور واقع میں اونکا قول درست ہے اسرار قرآنی کو وہی جانے جو اوسکے ایک ایک کلمے کو خوب غور کرے اور فہم بھی صاف ہو اور باری ورے یہان تک کہ اوسکو ثابت ہو جائے کہ بیشک یہ کلام جناب قہار ملیک قادر کا ہی اور حد طاقت بشری سے خارج ہی اور اکثر اسرار قرآنی قصص اور اخبار کے ہی ضمن میں ہیں تو مرد عاقل کو چاہئے کہ اوسکے استنباط کا حریص ہوتا کہ اوسپر عجائب قرآنی میں سے وہ امور منکشف ہوں جنکی سامنے اور علوم مزخرفہ کو ہیچ جانے جو کلام محمدیہ سے خارج ہے

**دوسری فصل** خدای تعالی کے حکم پر راضی ہونیکی معنی اور رضا کی حقیقت اور اوسکی فضیلت کے ذکر میں واضح ہو کہ رضا محبت کے ثمرات میں سے ایک ثمرہ ہی اور مقربین کے اعلی مقامات میں سے ہی اور اوسکی حقیقت اکثر لوگون پر مخفی ہی اور جو کچھ اوسپر تشابہ اور ابہام آجاتا ہی وہ اوسوقت پر نہیں کھلتا بدون اون لوگوں کے جنکو خدای تعالی نے تاویل کا علم و فہم دیا ہی اور دین کی سمجھ بنایت فرمائی ہی منکر تو مانتے ہی نہیں کہ جو چیز مخالف اپنی خواہش کے ہو اوسپر رضا کیسے ہو سکتی ہی اور کہتے ہیں کہ اگر بدین وجہ کہ یہ فعل الہی ہی ہر چیز پر رضا ہو سکتی ہی تو چاہیے کہ آدمی کفر اور معصیت پر بھی راضی ہوا کرے اور کچھ لوگ ایسے مغالطے میں پڑ گئے اونکا اعتقاد یہی ہو گیا کہ فسق و فجور پر راضی ہونا اور اعتراض و انکار نکرنا یہ بھی خدای تعالی کے حکم کو ماننے میں داخل ہی اور اگر یہ اسرار صرف احکام ظاہری کے سننے ہی سے آدمی پر کھل جایا کرتے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ابن عباس رض کے حق میں یہ دعا نہ مانگتے کہ اَللّٰھُمَّ فَقِّھْهُ فِی الدِّیْنِ وَعَلِّمْهُ التَّاوِیْلَ اسلیے ضرور ہوا کہ ہم فضیلت رضا کی اور حکایات راضی شخصوں کے اور رضا کی حقیقت اور مخالف خواہش کے اوسکا ممکن ہونا بیان کریں اور آخر کو لکھینگے کہ بعض امور ایسے ہیں جو رضا کی تمامی میں خیال کیے جاتے ہیں مثلا دعا نکرنا اور معاصی پر سکوت کرنا حالانکہ وہ رضا میں نہیں ہی اور اس فصل میں پانچ بیان ہیں

**پہلا بیان** رضا کی فضیلت میں۔ رضا کی فضیلت جو آیات میں وارد ہی وہ یہ ہے کہ اللہ تعالی فرماتا ہی رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ اور فرمایا ھَلْ جَزَآءُ الْاِحْسَانِ اِلَّا الْاِحْسَانُ اور منتہای احسان یہ ہی کہ خدای تعالی اپنے بندے سے راضی ہو اور یہ اوس صورت میں ہوتا ہی کہ بندہ خدای تعالی سے راضی ہو اور فرمایا وَمَسٰکِنَ طَیِّبَةً فِیْ جَنّٰتِ عَدْنٍ

وَرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ اَكْبَرُ اس آیت میں اللہ تعالی نے اپنی رضا کو جنات عدن سے بڑھکر فرمایا جیسا دوسری جگہ اپنے ذکر کو نماز سے بڑھکر ارشاد فرمایا اِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَاءِ وَالْمُنْكَرِ وَلَذِكْرُ اللّٰهِ اَكْبَرُ پس جسطرح کہ نماز میں جس ذات کا ذکر ہوتا ہے اوسکا مشاہدہ نماز کی نسبت کہ زیادہ ہے اسیطرح رضا مالک جنت کی جنت کی نسبت کہ اعلی اور اشرف ہے بلکہ وہی غایت مطلوب جنت کے باشندون کی ہے اور حدیث شریف میں وارد ہے کہ خدا تعالی ایمانداروں کے لیے تجلی فرماویگا اور ارشاد کریگا کہ مجھسے سوال کرو وہ لوگ عرض کرینگے کہ تیری رضا چاہتے ہین پس بعد دیدار کے رضا کا سوال کرنا نہایت درجے کی فضیلت رضا کے لیے معلوم ہوتی ہے اور بندے کی رضامندی کی حقیقت ہم عنقریب ذکر کرینگے یہان ذکر رضا الہی کا بندے سے ہے اور وہ اوسی معنی کے قریب ہے جو خدا تعالی کی محبت مین بندے کے ساتھ ہم لکھ آئے ہین اسکی حقیقت کو کھولدینا جائز نہین اسلیے کہ خلق کی سمجھ اوسکے ادراک سے قاصر ہے اور جو شخص اوسپر قادر ہوتا ہے اوسکو دوسرے کے بتلانے کی ضرورت نہین آپ ہی آپ اوسکی حقیقت اوسکو معلوم ہو جاتی ہے حاصل یہ کہ خدا تعالی کیطرف نظر کرنے سے بڑھکر کوئی رتبہ نہین اور جنت والون نے جو رضا کی درخواست کی تو اوسکی وجہ یہی تھی کہ رضا موجب دوام نظر کی ہے گویا اوسکو غایت مقصود اور اقصی المطالب جانا یعنی جب لذت دیدار سے مشرف ہوے اور پھر حکم سوال کا ہوا تو یہی درخواست کی کہ یہ دیدار ہمیشہ رہے اور جان لیا کہ رضا کے باعث ہمیشہ کو حجاب مرتفع رہیگا اسلیے اوسکی درخواست کی اور بعض مفسرین نے اس قول خداوندی وَلَدَيْنَا مَزِيْدٌ کی تفسیر مین لکھا ہے کہ اہل جنت کے پاس خداوند جل و علی کے پاس سے تین تحفے آوینگے ایک تو خدا تعالی کیطرف سے ایسا ہدیہ ہوگا کہ جنت مین اوس جیسا جنتیون کے پاس نہوگا وہ اس آیت مین مذکور ہے فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَّا اُخْفِيَ لَهُمْ مِّنْ قُرَّةِ اَعْيُنٍ اور دوسرا تحفہ خدا تعالی کیطرف سے اونپر سلام کا ہوگا کہ یہ ہدیے پر فضیلت رکھتا ہے چنانچہ اللہ تعالی فرماتا ہے سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ اور تیسرا تحفہ یہ ہوگا کہ اللہ تعالی ارشاد فرماویگا کہ مین تمسے راضی ہون یہ قول ہدیہ اور سلام دونون سے افضل ہوگا اسلیے اللہ تعالی فرماتا ہے وَرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ اَكْبَرُ یعنی رضاے الہی تمام لذت و نعمت سے جو جنتیون کو میسر ہوگی بڑھکر ہے اس سے فضل رضاے الہی کا معلوم ہوا جو ثمرہ ہے بندے کی رضا کا اور رضا کی فضیلت اخبار مین بھی وارد ہے چنانچہ روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک گروہ اصحاب سے پوچھا کہ

کہ تم کیا ہو انھوں نے عرض کیا کہ ہم ایماندار ہیں آپ نے فرمایا کہ تمہارے ایمان کی علامت کیا ہے
عرض کیا کہ بلا پر صبر کرتے ہیں اور وسعت کے وقت شکر کرتے ہیں اور قضا کے موقعوں پر
راضی رہتے ہیں آپ نے فرمایا کہ قسم ہے رب کعبہ کی کہ ایماندار ہو اور دوسری حدیث میں ہے کہ
حُكَمَاءُ عُلَمَاءُ كَادُوا مِنْ فِقْهِهِمْ أَنْ يَكُونُوا أَنْبِيَاءَ اور ایک حدیث میں ہے
طُوبَى لِمَنْ هُدِيَ لِلْإِسْلَامِ وَكَانَ رِزْقُهُ كَفَافًا وَرَضِيَ بِهِ اور فرمایا مَنْ رَضِيَ مِنَ اللهِ
تَعَالَى بِالْقَلِيلِ مِنَ الرِّزْقِ رَضِيَ اللهُ تَعَالَى مِنْهُ بِالْقَلِيلِ مِنَ الْعَمَلِ اور فرمایا إِذَا أَحَبَّ اللهُ
عَبْدًا ابْتَلَاهُ فَإِنْ صَبَرَ اجْتَبَاهُ فَإِنْ رَضِيَ اصْطَفَاهُ اور فرمایا
کہ جب قیامت کا دن ہوگا تو خدائے تعالی میری امت کے ایک گروہ پر عنایت فرماویگا
وہ اپنی قبروں میں سے اڑکر جنت کیطرف جاوینگے اور اوسمیں جسطرح جہان چاہینگے ٹہلن
مزے اوڑاوینگے اونسے فرشتے پوچھینگے کہ تم حساب دیکھ چکے وہ کہینگے کہ ہمنے تو حساب نہیں دیکھا
فرشتے پوچھینگے کہ تم پل صراط سے اوتر چکے وہ جواب دینگے کہ ہمنے تو وہ بھی نہیں دیکھا
پھر پوچھینگے کہ تمنے دوزخ کو دیکھا وہ کہینگے ہمنے تو کچھہ نہیں دیکھا فرشتے کہینگے کہ تو پھر
تم کس شخص کی امت میں سے ہو وہ کہینگے کہ ہم محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی امت میں ہیں وہ
پوچھینگے کہ ہم تمکو قسم دیتے ہیں سچ بتاؤ کہ تمہارے اعمال دنیا میں کیا تھے وہ کہینگے کہ دو
خصلتیں ہم میں تھیں جنکے باعث خدائے تعالی کے فضل سے ہم اس رتبے کو پہونچے ایک تو یہ
کہ جب تنہا ہوتے تو خدائے تعالی کی نافرمانی سے حیا کیا کرتے دوسرے یہ جسقدر ہمارے لیے
مقدر کردیا تھا اوسپر راضی رہتے فرشتے کہینگے کہ تب تو یہ حال تمہارا ہونا ہی چاہیے اور ایک
حدیث شریف میں ہے کہ يَا مَعْشَرَ الْفُقَرَاءِ أَعْطُوا اللهَ الرِّضَى مِنْ قُلُوبِكُمْ تَظْفَرُوا
بِثَوَابِ فَقْرِكُمْ وَإِلَّا فَلَا اور حضرت موسی علیہ السلام کے اخبار میں ہے کہ بنی اسرائیل نے اونکی
خدمت میں عرض کیا کہ اپنے رب سے ہمارے لیے کوئی ایسا کام پوچھہ دیجیے کہ جب ہم اوسکو
کریں تو وہ ہم سے راضی ہو حضرت موسی علیہ السلام نے جناب باری میں عرض کیا کہ الہی جو
کچھہ یہ کہتے ہیں تو نے سنا حکم ہوا کہ اے موسی ان سے کہدے کہ مجھسے راضی رہیں تاکہ میں انسے
راضی ہوں اور اسیطرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بھی فرماتے ہیں مَنْ أَحَبَّ أَنْ يَعْلَمَ مَا لَهُ
عِنْدَ اللهِ عَزَّ وَجَلَّ فَلْيَنْظُرْ مَا لِلهِ عَزَّ وَجَلَّ عِنْدَهُ فَإِنَّ اللهَ تَبَارَكَ وَتَعَالَى
يُنْزِلُ الْعَبْدَ مِنْهُ حَيْثُ أَنْزَلَهُ الْعَبْدُ مِنْ نَفْسِهِ اور حضرت داود علیہ السلام کی اخبار میں ہے

کہ خدای تعالی فرماتا ہی کہ میرے اولیا کو دنیا کی فکر سے کیا کام ہی فکر دنیا ہی میری مناجات کی
حلاوت اونکے دلوں سے کھو دیتا ہی ای داؤد میں اپنے اولیا سے یہ بات محبوب جانتا ہوں
کہ روحانی ہوں کچھہ غم نکریں۔ اور روایت ہی کہ حضرت موسی علیہ السلام نے جناب باری میں عرض کیا
کہ الہی مجکو وہ بات بتا دے جسمیں تیری رضا ہو تا کہ میں اوسکو کروں حکم ہوا کہ میری رضا تیری
ناخوشی میں ہی تو اپنے دل نچاہتی بات پر صبر نہیں کریگا عرض کیا کہ وہ کونسی بات ہی ارشاد ہو
حکم ہوا کہ میری رضا اسمیں ہی کہ میری قضا پر تو راضی رہے۔ اور حضرت موسی علیہ السلام نے
اپنی مناجات میں عرض کیا کہ الہی تیری خلق میں سے کونسی تیرے نزدیک زیادہ محبوب ہے
ارشاد ہوا کہ جس شخص سے میں اوسکی محبوب چیز لے لوں تو مجھسے میل رکھے عرض کیا کہ پھر وہ کون
ہیں جنپر تو خفا ہوتا ہی حکم ہوا کہ وہ لوگ ہیں کہ کسی کام میں مجھسے خیر کی طلب کرتے ہیں جب میں
اونکے لیے حکم کر دیتا ہوں تو میرے حکم سے ناخوش ہوتے ہیں۔ اور ایک روایت اس سے بھی
سخت ہی کہ خدای تعالی ارشاد فرماتا ہی کہ کوئی معبود سوا میرے نہیں ہی جو میری مصیبت پر صبر
نکرے اور میری نعمتوں کا شاکر نہو میرے حکم پر راضی نہو اوسکو چاہیے کہ میرے سوا کوئی
اور رب بنا لے اور اسی جیسی حدیث قدسی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی مروی ہے
کہ اللہ تعالی فرماتا ہی کہ میں نے سب مقادیر کو مقدر کیا اور اونکی تدبیر کی اور کام کو محکم کیا پس
جو راضی ہوا تو اوسکے لیے میری رضا ہی یہان تک کہ مجھسے ملے اور جو ناخوش ہوا اوسکے لیے
میری خفگی ہی یہان تک کہ میرے پاس آوے اور ایک حدیث قدسی مشہور میں ہی کہ خدای تعالی
فرماتا ہی میں نے خیر و شر دونون پیدا کیے ہیں پس اچھا حال وہ ہی جسکو میں نے خیر کے لیے پیدا کیا
اور اوسکے ہاتھوں کو خیر پر چلایا اور برائی ہی اوسکو جسکو میں نے شر کے لیے بنایا اور شر کو
اوسکے ہاتھوں پر جاری کیا اور بلاکی پر بلاکی ہی اوسکی جسنے چون و چرا کیا۔ اور اخبار پیشین میں
مروی ہی کہ ایک پیغمبر نے دس برس تک خدای تعالی سے بھوک اور مفلسی اور جوؤن کی شکایت
کی مگر کچھہ مفید نہ پڑی پھر اللہ تعالی نے اونپر وحی بھیجی کہ تو اسطرح کب تک شکایت کرتا رہیگا
میرے یہان ام الکتاب میں پیدایش زمین و آسمان سے پہلے تیرا حال اسیطرح لکھا ہی اور یونہی
ہوتا جاتا ہی میں نے دنیا کی پیدایش سے پہلے تجھپر اسیطرح حکم کیا ہی اب کیا تو یہ چاہتا ہے کہ
تیرے لیے میں نئے سرسے دنیا دوبارہ بناؤں یا یہ چاہتا ہی کہ جو میں نے تیرے لیے مقدر کیا ہی
اوسکو بدل دوں تو جو تو چاہے اور پسند کرے وہ میری خواہش اور پسند سے بڑھکر ہو قسم ہی

اپنی عزت و جلال کی اگر یہ بات تیرے دل میں گذری کی تو تیرا نام دفتر نبوت سے جو کردیتا
اور روایت ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کا کوئی چھوٹا لڑکا آپ کے بدن پر چڑھتا اور اترتا تھا
یعنی آپ کی پسلیوں پر سیڑھی کی طرح پاؤں رکھ رکھکر سر تک چڑھ جاتا اور پھر وہاں سے اوترتا
اوترتا آپ اپنا سر زمین کی طرف ڈالے رہتے اور کچھ نہ کہتے نہ سر اوٹھاتے آپکے کسی لڑکے نے
عرض کیا کہ ابا جان یہ آپکے ساتھ کیا کرتا ہے آپ اسکو منع نہیں فرماتے آپ نے فرمایا کہ جو میں
دیکھتا اور جانتا ہوں تمکو معلوم نہیں ایک حرکت میں نے کی تھی تو اوسکے عوض میں کرامت
اور آسایش کے گھر سے خواری اور بدبختی کے گھر میں اوتار دیا گیا اب ڈر ہے کہ اگر دوسری حرکت
کروں تو اور نجانوں کیا مصیبت مجھ پر آویگی - اور حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے
دس برس خدمت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کی اگر میں نے کوئی کام کیا تو آپنے یہ نفرمایا
کہ کیوں کیا اور اگر نکیا تو یہ نہ فرمایا کہ کیوں نہ کیا اور جو چیز ہو گئی تو اوسکو یہ نفرمایا کہ کاش نہ ہوتی
اور اگر نہ ہوئی تو یہ نہ کہا کہ کاش ہوتی اور اگر آپکے گھر والوں میں سے مجھسے کوئی جھگڑتا تو فرماتے
کہ اسے چھوڑ دو جو تقدیر میں کچھ ہونا ہے وہی ہوگا - اور روایت ہے کہ اللہ تعالی نے حضرت داؤد علیہ السلام پر وحی
بھیجی کہ اے داؤد تو بھی چاہتا ہے اور میں بھی چاہتا ہوں اور ہوگا وہی جو میں چاہتا ہوں پس
اگر تو میرے چاہے پر راضی ہوگا تو میں تیری خواہش سے تجھکو کافی ہونگا اور اگر تو میری خواہش
نہ مانیگا تو تجھکو تیری خواہش میں مشقت میں ڈالونگا پھر بھی وہی ہوگا جو میں چاہونگا اور آثار میں
بھی فضیلت رضا کی بہت ہے چنانچہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں اول جو لوگ جنت میں
بلائے جاوینگے وہ وہ ہونگے جو ہر حال میں اللہ تعالی کی حمد کرتے ہیں یعنی ہر حال میں راضی
رہتے ہیں اور حضرت عمر بن عبد العزیز رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ مجکو سوای مواقع حکم الہی کے اور کوئی خوشی
باقی نہیں رہی اور اوس سے جو لوگوں نے پوچھا کہ آپ کیا چاہتے ہیں آپنے فرمایا کہ جو کچھ خدای تعالی
میرے لیے حکم کرے - اور میمون بن مہران رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جو شخص حکم الہی پر راضی نہو تو اوسکی
بیوقوفی کا کچھ علاج نہیں اور حضرت فضیل رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اگر تو تقدیر الہی پر درست نہ رہیگا تو
اپنے نفس کی تقدیر پر بھی درست نہ رہیگا - اور عبد العزیز ابن ابی رواد رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جو کی روٹی
سرکہ کے ساتھ کھانے میں اور اون پہننے میں شان نہیں ہے بلکہ شان درویشی خدای عز و جل سے
راضی رہنے میں ہے ع درویش صفت باش و کلاہ تتری دار - اور حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ
فرماتے ہیں کہ اگر میں آگ کی چنگاری چاٹوں جو جلادے سو جلادے اور چھوڑدے سو چھوڑدے

تو میرے نزدیک یہ اس بات سے بہتر ہے کہ جو چیز ہو گئی ہو اوسکو یون کہون کہ کاش نہ ہوتی یا
نہ ہوئی چیز کو کہون کہ کاش ہو جاتی۔ اور ایک شخص نے حضرت محمد بن واسع رح کے پانون مین
زخم دیکھکر کہا کہ مجھے تمہارے اس زخم سے ترس آتا ہے آپنے فرمایا کہ یہ زخم جب سے ہوا ہے مین شکر
کرتا ہون کہ آنکھ مین نہین نکلا اور بنی اسرائیل کے قصون مین ہے کہ ایک عابد نے اللہ تعالی کی
عبادت مدت تک کی اوسکو خواب مین دکھلایا گیا کہ فلانی عورت بکریان چرانے والی جنت مین
تیری رفیق ہوگی عابد نے اوٹھکر اوس عورت کا نشان پوچھا اوسکو تلاش کیا اور تین دن
اوسکے یہان مہمان رہا تاکہ اوسکا عمل دیکھے مین عابد خود تو رات کو کھڑے رہتے اور وہ لیٹ کر
سو جاتی دن کو یہ روزہ رکھتے اور وہ افطار کرتی اوس سے پوچھا کہ تیرا عمل اسکے سوا اور کچھ بھی ہے
عورت نے کہا کہ اور تو کچھ بھی نہین یہی ہے جو تمنے دیکھا مین تو اپنے آپ مین اور کچھ نہین جانتی
یہ کہتے رہے کہ بتلا یاد کر کے کہ کوئی اور بات بھی ہے اوسنے کہا کہ ایک چھوٹی سی خصلت مجھ مین
اور ہے وہ یہ ہے کہ اگر مین سختی مین ہوتی ہون تو اس امر کی تمنا نہین کرتی کہ اچھی حالت مین ہون
اور اگر مرض مین ہوتی ہون تو یہ تمنا نہین ہوتی کہ تندرستی مین ہو جاؤن اور اگر دھوپ مین
ہون تو سایے کی متمنی نہین ہوتی یہ سنکر عابد نے اپنے سر پر ہاتھ رکھا اور کہا کہ یہ چھوٹی سی
خصلت ہے یہ تو ایسی بڑی خصلت ہے جس سے عابد عاجز ہین۔ اور بعض اکابر سلف فرماتے ہین
کہ جب اللہ تعالی کوئی حکم آسمان مین فرماتا ہے تو اہل زمین سے یہ بات اوسکو محبوب ہوتی ہے
کہ اوسکے حکم پر راضی ہون۔ اور حضرت ابو درداء رض فرماتے ہین کہ ایمان کا اعلی حصہ یہ ہے کہ
حکم پر صبر کرے اور تقدیر پر راضی ہو۔ اور حضرت عمر رض فرماتے ہین کہ تنگی اور فراخی مین سے
جس حال مین مین ہون مجکو کچھ پروا نہین ہوتی۔ اور حضرت سفیان ثوری رح نے حضرت رابعہ بصری رح
کے سامنے ایک روز کہا کہ الہی تو ہم سے راضی ہو حضرت رابعہ رح نے فرمایا کہ تمکو شرم نہین آتی
کہ خود تو اوس سے راضی نہین اور اوسکی رضا کی استدعا کرتے ہو اونھون نے کہا کہ استغفر اللہ
پھر جعفر بن سلیمان ضبعی رح نے حضرت رابعہ رح سے پوچھا کہ بندہ اللہ تعالی سے کب راضی کہلاتا ہے
اونھون نے جواب دیا کہ جب مصیبت پر اتنا خوش ہو جتنا نعمت پر ہوتا ہے۔ اور حضرت فضیل رح
فرمایا کرتے کہ جب بندے کے نزدیک خدای تعالی کا دینا اور نہ دینا دونون یکسان ہو جاوین
تو وہ اللہ تعالی سے راضی ہو چکا۔ اور احمد بن ابی الحواری حضرت ابو سلیمان دارانی سے روایت
کرتے ہین کہ اونھون نے فرمایا کہ اللہ تعالی اپنے کرم سے اپنے بندون سے اوسی بات سے

راضی ہوتا ہو جس بات سے کہ غلام اپنے آقا سے راضی ہوتا ہے احمد بن ابی الحواری نے پوچھا کہ یہ
کسطرح ہو اونھون نے فرمایا کہ دنیا مین مراد غلام کی یہی نہین ہو کہ آقا محبت جوش سے اوسکو بھولیا
کہا کہ ان یہی مقصود ہوتا ہو کہ آپ نے فرمایا کہ تو اللہ تعالی بھی اپنے مدون سے یہی محبوب جانتا ہو
کہ اوس سے راضی رہین ۔ اور حضرت سہیل ح فرماتے ہین کہ بندون کو یقین سے اوسیقدر بہرہ ملتا ہو
جسقدر کہ وہ رضا سے بہرہ ور ہوتے ہین اور رضا سے بہرہ آشنا ہوتا ہو جتنا وہ خدا تعالی کو
ساتھ بندگی کرتے ہین ۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ اِنَّ اللّٰہَ عَزَّوَجَلَّ
بِحِکْمَتِہٖ وَجَلَالِہٖ جَعَلَ الرَّوْحَ وَالْفَرَحَ فِی الرِّضَا وَالْیَقِیْنِ وَجَعَلَ الْغَمَّ وَالْحُزْنَ فِی الشَّکِّ وَالسُّخْطِ

دوسرا بیان رضا کی حقیقت مین اور اس باب مین کہ مخالف خواہش کو وہ کیسے ہوسکتی ہو
واضح ہو کہ جو لوگ یہ کہتے ہین کہ خواہش کے مخالف چیزون اور اقسام مصائب مین صبر ہی ہوتا ہو اور
رضا کا وجود متصور نہین وہ لوگ گویا منکر محبت مین لیکن جب محبت الہی کا وجود اور تمام ہمت کا
اوسمین مستغرق ہونا ثابت ہو تو ظاہر ہو کہ محبت اس بات کی موجب ہوتی ہو کہ محب اپنے حبیب کے
افعال سے راضی ہو اور یہ راضی ہونا دو طرح کا ہوتا ہو ایک تو یہ کہ رنج کا معلوم ہونا بالکل جاتا رہو
یہان تک کہ اگر کوئی ایذا رساں چیز اوسپر آوے یا زخم لگے تو اوسکی تکلیف اور درد کچھ نہ معلوم ہو
جیسے کوئی لڑنے والا کہ غصہ یا خوف کی حالت مین اکثر ایسا ہوتا ہو کہ زخم لگتا ہو اور اسکو معلوم
نہیں ہوتا یہان تک کہ جب خون کو دیکھتا ہو تو جانتا ہو کہ زخم لگا بلکہ کوئی اگر اوس کام مین لگتا ہو
تو اکثر ایسا ہوتا ہو کہ پانوں مین کانٹا گڑ جاتا ہو اور اوسکی تکلیف محسوس نہین ہوتی اسلیے کہ
دل ہر طرف لگا رہتا ہو اسیطرح اگر کسی استرے سے پچھنے لگائے جاوین یا بال مونڈے جاوین
تو اوس سے آدمی کو ایذا ہوتی ہو لیکن اگر دل تھکانے نہو اور کسی امر اہم میں تردد رکھتا ہو تو پچھنے
لگانے والا اور نائی اپنے کام سے فارغ ہو جاویگا اور اوسکو خبر بھی نہوگی اور وجہ یہی ہے کہ
جب دل کسی امر مین مستغرق اور نہایت درجے کو مشغول ہوتا ہو تو اوسکے سوا اور کسی چیز کا
ادراک نہین کرتا اسیطرح عاشق جسکی ہمت اپنے معشوق کے مشاہدے یا محبت مین مستغرق ہو
اوسکو بعض اوقات ایسے امور پیش آتے ہین کہ اگر عشق نہوتا تو اوسسے رنج و غم اور درد معلوم
ہوتا مگر دل پر جوش محبت ہونے سے کچھ بھی درد و غم نہین پاتا پس جب غیر حبیب کیطرف سے
مصیبت آنیکا یہ حال ہوتا ہو تو خود حبیب کیطرف سے اگر مصیبت آویگی تو کیسے رنج ہوگا
اور دل کا مشغول ہونا محبت و عشق مین ایک بڑا شغل ہو اور جب تھوڑے سے درد کا محسوس

ہونا ہلکی سی محبت مین متصور ہی تو بڑی محبت مین بڑے درد کا معلوم نہونا بھی ہو سکتا ہے
اسلیے کہ جیسے درد کی زیادتی ممکن ہے ویسی ہی محبت کی بھی زیادتی ہو سکتی ہے اور جس طرح کہ
محبت خوبصورتون کی جو آنکھ سے سوجھتی ہین قوی ہوتی ہی اسیطرح محبت اون حسین صورتون کی
جو باطن کی بصیرت سے معلوم ہوتی ہین بھی قوی ہوتی اور سب ان صورتون مین سے جمال
حضرت ربوبیت کا اور اوسکا جلال ایسا ہی کہ اوسپر اور کوئی جمال اور جلال قیاس نہین کیا جاتا
تو ظاہر ہی کہ جس شخص کو کوئی چیز اوسمین سے منکشف ہوجاوے تو کیا عجب ہی کہ ایسا بیہوش ہو
کہ غش آجاوے اور اپنے اوپر جو درد گذرے اوسکی خبر نہو چنانچہ روایت ہی کہ حضرت فتح موصلی رح
کی بی بی لغزش کھا کر گرین اور ناخن ٹوٹ گیا آپ ہنس پڑین کسینے پوچھا کہ آپ کو درد نہین
معلوم ہوتا جواب دیا کہ ثواب کی لذت نے میرے دل سے درد کی تلخی دور کردی ہے اور حضرت
سہیل رح کو ایک مرض تھا کہ اورون کو وہ ہوتا تو اوسکا علاج کیا کرتے اور اپنا علاج نہ کرتے
اونسے کسینے پوچھا کہ یہ کیا بات ہی آپ نے فرمایا کہ یار دوست کی مارمین آزار نہین ہوا کرتا۔
اور دوسری صورت یہ ہی کہ درد تو معلوم ہوتا ہو مگر اوس سے راضی ہو بلکہ رغبت اور خواہش سے
اوس امر کو چاہتا ہو یعنی گو طبیعت پر ناگوار گذرے مگر عقل کی روسے اوسکی طرف رغبت ہو مثلاً
جو شخص فصاد سے فصد کھلاوے یا پچھنے لگواوے تو اوسکو فصد و حجامت کا درد تو معلوم ہوتا ہی
مگر فصد و حجامت پر راغب ہوتا ہی اور فصاد کے فعل کا ممنون ہوتا ہی یہی حال اوس
شخص کا ہی جو تکلیف کی چیزون پر راضی ہے اسیطرح جو شخص فائدے کی طلب مین سفر کرتا ہے
اوسکو سفر کی تکلیف معلوم ہوتی ہی مگر ثمرہ سفر ایسا اچھا اوسکے نزدیک ہی کہ اوسکے باعث
تکلیف سفر کو گوارا کرتا ہی اور اوس سے راضی ہی اور جب آدمی کو یہ یقین ہو کہ مصیبت کا ثواب
جو خداے تعالی کے یہان ذخیرہ ہی بہ نسبت اوس چیز کے جو اوسکے پاس سے جاتی رہی بڑھکر ہی
تو بیشک جو مصیبت خداے تعالی کیطرف سے آویگی اوسپر راضی ہوگا اور اوسکی رغبت کریگا اور اچھا
جانیگا اور خداے تعالی کا شکر اوسپر کریگا۔ یہ اوسی صورت مین ہی کہ اوس ثواب اور احسان کا
لحاظ رکھے جو اوسکو مصیبت کے عوض ملیگا۔ اور ہو سکتا ہی کہ محبت ایسی غالب ہو کہ حبیب کی
مراد اور رضا ہی مطلوب مقصود ہوجاوے اور کچھ مراد ہی نہرہے اور یہ سب باتین خلق کی محبت مین
دیکھی جاتی ہین وصف کرنے والون نے اپنی نظم و نثر مین اونکو بیان کیا ہی اور اوسمین اور کوئی
بات نہین صرف لحاظ صورت ظاہری کے جمال کا ہی جو آنکھ سے سوجھتی ہے۔ اب اس جمال کو

دیکھو تو صرف گوشت پوست و خون ہے جسمیں نجاست اور غلاظت بھری ہوئی ہے اور اوسکا آنا
ایک نطفہ ناپاک ہے اور اوسکا انجام ایک پلید مردار اور بیچ میں پاخانے کو اوٹھائے پھرتا ہے
اور اگر مدرک کو دیکھے تو آنکھ جیسی ہے جو اکثر دھوکا دیتی ہے یعنی چھوٹی چیز کو بڑی دکھتی ہے اور
بڑی کو چھوٹی اور دور کو نزدیک اور بدصورت کو خوبصورت پس جب ایسی حالت میں محبت کا
یہ حال ہوتا ہے تو جمال ازلی اور ابدی کی محبت میں یہ امر کیسے محال ہو سکتا ہے اس جمال کے
کمال کی تو کچھ نہایت ہی نہین اور اسکا ادراک چشم بصیرت سے ہوتا ہے جس میں کبھی غلطی
نہیں ہوتی اور نہ اوسپر موت آتی ہے بلکہ بصیرت باطنی بعد موت کے باقی رہتی ہے اور خدای تعالی
کے نزدیک زندہ اور اوسکے رزق سے خوش ہو کر بعد موت زیادہ تر متنبہ اور انکشاف سے
مسرور ہوتی ہے اس بات کو اگر چشم عبرت سے دیکھو تو صاف ظاہر ہے اور اسکا پایا جانا اور عاشقوں
احوال اور اقوال اسپر شاہد ہیں چنانچہ حضرت شفیق بلخی رح فرماتے ہیں کہ جو شخص سختی کا ثواب دیکھ لیتا
وہ اوس سے نکلنا نہیں چاہتا اور حضرت جنید رح فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے مرشد سری سقطی سے
پوچھا کہ عاشق کو بلا کی تکلیف ہوتی ہے یا نہیں اونھوں نے فرمایا کہ نہیں میں نے کہا کہ اگرچہ
تلوار سے مارا جاوے آپنے فرمایا کہ گو تلوار سے ستر زخم برابر لگائے جاوین اور بعض کا قول ہے
کہ مجھکو یہی اچھا معلوم ہوتا ہے جو اوسکو پسند ہو یہان تک کہ اگر وہ میرے لیے دوزخ پسند کرے
تو مین دوزخ مین جانا محبوب جانتا ہوں ۔ اور بشر بن الحارث رح کہتے ہیں کہ بعد اوسکے محلہ
سترقیہ میں مینے ایک شخص کو دیکھا کہ اوسکے ہزار کوڑے لگے اور اوسنے کچھ اف نکیا پھر اوسکو
قیدخانہ میں لیگئے میں اوسکے پیچھے گیا اور پوچھا کہ تجھکو کیون مارا اوسنے کہا اسلیے کہ میں عاشق ہوں
میں نے کہا کہ تو چپکا کیوں رہا اوسنے کہا کہ میرا معشوق میرے سامنے مجھے دیکھتا تھا میں نے کہا کہ
پھر کیا اچھا ہو جو تو معشوق حقیقی کیطرف دیکھے یہ سنکر اوسنے ایک چیخ ماری اور پچھاڑ کھا کر مر گیا
اور یحیی بن معاذ رازی رح فرماتے ہیں کہ جب اہل جنت خدا تعالی کیطرف دیکھینگے تو لذت دیدار
الہی کے مارے اونکی آنکھیں اونکے دلوں میں چلی جاوینگی اور آٹھ سو برس تک اونکی طرف واپس آوینگی
تو اب تامل کرو کہ اوسکے حال پر جو جلال و جمال میں پڑے ہوئے ہوں کہ اگر جلال کو دیکھین تو خائف ہوں
اور جمال پر نظر کریں تو متحیر ہوں اونکا کیا حال ہوگا ۔ اور بشر رح کہتے ہیں کہ میں نے شروع
سلوک میں جزیرہ عبادان کا قصد کیا وہان ایک شخص کو دیکھا کہ اندھا اور کوڑھی اور مجنون
اور مرگی زدہ ہے اور چیونٹیان اوسکا گوشت کھاتی ہیں میں نے اوسکا سر اوٹھا کر اپنی گود میں

رکھ لیا اور کچھ کہتا رہا جب اوسکو ہوش آیا تو کہا یہ کون اجنبی آدمی ہے جو میرے اور میرے پروردگار کے معا
دخل دیتا ہے اگر وہ میرا ایک ایک جوڑ کاٹ ڈالیگا تب بھی تو مین اوسکی محبت زیادہ ہی کرونگا بشر کہتے
بعد اس معاملے کے جب کبھی مجکو اسطرح کا معاملہ بندے مین اور پروردگار مین معلوم ہوا مین نے کبھی او
نہین جانا ۔ اور ابو عمرو محمد بن اشعث رح فرماتے ہین کہ مصر والے چار مہینے تک ایسی طرح رہے کہ اونکی
دیدار حضرت یوسف علیہ السلام کے اور کچھ نہ تھی جب اونکو بھوک لگتی آپ کی صورت دیکھ لیتے وہ
جمال بھوک کی تکلیف اونکو معلوم ہونے دیتی تھی اور قرآن مجید مین اس سے بھی زیادہ معاملہ مذکور ہے
عورتین جمال حضرت یوسف علیہ السلام سے ایسی فریفتہ ہوئین کہ بیخبر اپنے ہاتھ کاٹ لیے ۔ اور سعید بن
کہتے ہین کہ بصرے مین عطاء بن مسلم کی سرائے مین مین نے ایک جوان کو دیکھا کہ چھرا ہاتھ مین لیے پکا
لوگون کے بیچ مین کہہ رہا تھا

## قطعہ

ہے قیامت سے بڑا تیری جدائی کا زور
آہ اس درد جدائی سے تو مرنا بہت

بولے وہ کوچ ہے مین بولا نہین میرا کوچ
بلکہ کرتی ہے حقیقت مین مری جان سفر

پھر چھری سے اپنا پیٹ چیر کر مر گیا مین نے اوسکا حال پوچھا تو لوگون نے مجھسے کہا کہ یہ کسی بادشا
کے غلام پر عاشق تھا ایک روز صرف وہ اس سے محجوب رہا اوسکے لیے اپنے یہ حال کیا ۔ اور روایت ہے
حضرت جبرئیل علیہ السلام سے حضرت یونس علیہ السلام نے پوچھا کہ مجکو وہ شخص بتاؤ جو زمین مین سب سے
زیادہ عبادت کرتا ہو حضرت جبرئیل نے ایسے شخص کو بتلایا کہ جذام نے اوسکے ہاتھ اور پانون علیحدہ
کر دیے تھے اور کان اور آنکھین غارت کر دی تھین آپ نے کہا کہ وہ یہ کہتا تھا الٰہی جب تک تو نے
ان اشیا سے مجکو فائدہ دیا اور جب تو نے چاہا او نکو مجھسے چھین لیا اے نیکوکار اور مطلب پر پہونچانیوالے
تو تو قع اپنی ذات کی باقی رہنے دے یہ کیا تھوڑی ہے ۔ اور حضرت عبد اللہ بن عمر رض کا ایک لڑکا
بیمار ہوا آپ کو بہت شدت سے غم ہوا یہانتک کہ لوگون کو خوف ہوا کہ کہین اس لڑکے کے سبب کچھ
نہ ہو جاوے وہ لڑکا جب مر گیا تو آپ اوسکے جنازے کے ساتھ ہوے اور کسی شخص کو ایسی
خوشی چہرے پر نہوتی ہوگی جیسی اوسوقت آپ کو تھی لوگون نے اسکی وجہ پوچھی تو آپ نے فرمایا کہ
اوسکی بیماری سے اوسپر ترس آتا تھا اسلیے غمگین تھا اب جو مشیت الٰہی ہو چکی تو مین اوس پر خوش
ہوں ۔ اور حضرت مسروق رح فرماتے ہین کہ ایک شخص جنگل مین تھا اوسکے پاس ایک کتا اور ایک گدھا
اور ایک مرغ تھا مرغ تو نماز کے واسطے جگایا کرتا تھا اور گدھے پر پانی اور خیمہ وغیرہ ضروری چیزین
لادتا تھا اور کتا حفاظت کیا کرتا تھا اتفاقاً ایک لومڑی آئی اور مرغ کو پکڑ لیگئی اوس شخص کے گھر والے رنجیدہ ہوا

مگر وہ شخص تندرست تھا اوسنے کہا کہ اسمین بہتری ہوگی پھر ایک بھیڑیا آیا اور سے گدہے کا پیٹ پھاڑ
وہ مر گیا اوسپر بھی لوگوں نے رنج کیا مگر اوسنے یہی کہا کہ اسمین بہتری ہوگی پھر کتا بھی مرگیا جب
اوسنے یہی کہا کہ اسمین بہتری ہوگی پھر ایک روز صبح کو اوسکے گھر والوں نے دیکھا کہ اونکے گرد و
کے سب لوگ غلامی میں گرفتار ہوگئے یہ ہی باقی رہ گئے اور وجہ اونکی گرفتاری کی یہ ہوئی کہ کتے اور گدہے
اور مرغ کی آواز سے لوگ پکڑ لیگئے اونکے یہان سب پہلے جا چکے تھے یہ محفوظ رہے تو اون جانورون کے
ہلاک ہونے میں یہ حکمت تھی - اس سے معلوم ہوا کہ جو شخص خدای تعالی کے لطف خفی کو جانتا ہے وہ
ہر حال میں اوسکے فعل سے راضی رہتا ہے - اور روایت ہے کہ حضرت عیسی علیہ السلام ایک شخص اندھے
برص والے اپاہج دونوں طرف سے فالج زدہ پر گذرے کہ اوسکا گوشت جذام کے باعث بکھر گیا تھا
اور وہ یہ کہتا تھا کہ شکر ہے اوس خدا کو جسنے مجکو ایسے امراض سے صحت دیجسمیں بہتوں کو مبتلا
کر رکھا ہے حضرت عیسی علیہ السلام نے اوس سے کہا کہ بھلا وہ کونسی مصیبت ہے جو تیرے اوپر نہیں
اوسنے کہا کہ ای روح اللہ مین اوس شخص سے بہتر ہوں جسکے دل مین خدای تعالی نے وہ چیز نہیں ڈالی
جو میرے دل مین اپنی معرفت سے ڈالی ہے آپ نے فرمایا کہ درست کہتے ہو اپنا ہاتھ لاؤ اوسنے جو
ہاتھ دیا آپ کے ہاتھ میں آتے ہی چہرہ سب سے عمدہ اور صورت بہت اچھی ہوگئی اوسکا سب مرض جاتا رہا
وہ شخص حضرت عیسی علیہ السلام کے ساتھ رہکر عبادت کرنے لگا - اور حضرت عروۃ بن زبیر کا پاؤن گل گیا تھا
لوگوں نے زانو سے پاؤن کٹوایا پھر فرمایا کہ خدای تعالی کا شکر ہے جسنے مجھسے ایک لیا تیری ذات
کی قسم ہے اگر تونے لیا تو تونے ہی باقی رکھا تھا اور اگر تونے بیمار کیا تو تونے ہی عافیت
دی تھی پھر اوس رات بھی ورد پڑھتے رہے - اور حضرت ابن مسعود رض فرماتے کہ مفلسی و توانگری دو
سواریاں ہین مجکو پروا نہیں کسی پر چڑھ جاؤن مفلسی مین تو صبر ہے اور توانگری مین داد و دہش -
اور حضرت ابو سلیمان دارانی رح فرماتے ہین کہ مجکو ہر ایک مقام سے ایک کیفیت حاصل ہوئی ہے
سوای رضا کے کہ اوسمین سے مجکو صرف ایک مہک سی ملی ہے اور اسپر اگر اللہ تعالی تمام خلق کو
جنت مین داخل کرے اور مجکو دوزخ مین تو مین اسپر راضی ہون - ایک عارف سے لوگون نے کہا
کہ کیا تمکو رضا کا اقصی مرتبہ حاصل ہوا ہے کہ نہین اوسنے کہا کہ اقصی مرتبہ تو نہین ہاں مگر مقام رضا پر مین
پہنچ گیا ہون اگر خدای تعالی مجکو دوزخ کا پل بنا دے کہ لوگ میرے اوپر کو گذر کر جنت مین جاوین
پھر اپنی قسم سچی کرنے کو مجھسے ہی دوزخ کو بھر دے تو اوسکے اس حکم کو مین پسند کرون اور اوسکی
تقسیم پر راضی رہوں - اور یہ کلام ایسے شخص کا ہے جسکی ہمت قطعاً محبت میں مستغرق ہو گیا تک

کہ اوسکو آتش دوزخ کی تکلیف بالکل محسوس نہوا ورا گر ہو بھی تو وہ لذت حصول رضا ومحبوب مین چھپ
یعنی جب اوسکو اس بات کا مزا ملے کہ مجکو دوزخ مین ڈالنے سے اوسکی رضا پوری ہوگی اور او
رضا عین مقصود ہے تو اس لذت کے سامنے دوزخ کی تکلیف اگر ہو بھی تو دب جائے او رغلبہ کرنا
حالت گو نفس الامر مین محال نہین گو ہم جیسے ضعیفون کے حالات کی نسبت کر بعید معلوم ہوتا ہو لیکن
جو ضعیف کہ کسی کیفیت سے عاجز ہو اوسکو نچاہیے کہ زبردستون کے حالات کا منکر ہو اور گمان کر
کہ جس امر مین مین عاجز ہون اوس سے اولیا بھی عاجز ہین - اور رودباری رح کہتے ہین کہ مین نے
ابو عبد اللہ بن جلا دمشقی سے پوچھا کہ یہ جو فلان شخص کا قول ہے کہ مین دوست رکھتا ہون کہ میرا جسم
مقراضون سے ٹکڑے کیا جائے اور تمام خلق اوسکی اطاعت کرین اسکے کیا معنی ہین اونھون نے
فرمایا کہ میان صاحب اگر یہ قول بطور تعظیم واجلال کے ہے تب تو مجکو معلوم نہین اور اگر خلق کی خیرخواہی
شفقت سے سرزد ہوا ہے تو البتہ جانتا ہون راوی کہتے ہین کہ اسکے بعد اونکو غش آگیا - اور حضرت
عمران بن الحصین رض کو استسقا کا مرض تھا تیس برس تک پشت پر لیٹے رہے نہ اوٹھ سکتے تھے نہ بیٹھ سکتے
واسطے حاجت کے لیے چارپائی کے بان کاٹ دیے گئے تھے اونکے پاس مطرف اور اونکے بھائی علا
آئے پس اونکے بھائی اونکا حال دیکھکر رونے لگے اونھون نے پوچھا کہ تم کیون روتے ہو کہا کہ تمھارے
یہ بڑی سختی دیکھکر روتا ہون اونھون نے فرمایا کہ مت رو اسواسطے کہ جو چیز خدا تعالی کو زیادہ
پسند ہو وہی مجکو زیادہ پسند ہو اور مین تم سے ایک بات کہتا ہون غالبا خدا تعالی اوس سے تمکو
نفع بخشے مگر میرے مرنے تک تم اوسکو کسی سے مت کہنا وہ بات یہ ہے کہ فرشتے میری زیارت کرتے ہین
اونسے انس پاتا ہون اور مجکو سلام کرتے ہین مین اونکا سلام سنتا ہون اس سے مین جانتا ہون کہ
مرض مین جو بڑی نعمت ہو وہ عذاب نہین پس جو شخص اپنی مصیبت مین ایسے امور مشاہدہ کرے بھلا وہ
راضی نہوگا مطرف کہتے ہین کہ پھر سوید بن شعبہ کی عیادت کو گئے ہم نے دیکھا کہ ایک کپڑا پڑا ہوا ہے
معلوم ہوا کہ اوسکے نیچے کچھ نہین یہانتک کہ اونکے منہ پر سے کپڑا اٹھایا گیا اونکی بی بی نے کہا کہ
کھلائین کیا پلائین اونھون نے کہا کہ لیٹے لیٹے کروٹین دکھ گئین چوتڑ چھل گئے اور دبلا اتنا
ہون کہ اسقدر مدت سے کھانا پینا متروک ہے مگر مجکو یہ اچھا نہین معلوم ہوتا کہ اس کیفیت مین سے
برابر بھی مین کمی کرون - اور جب سعد بن ابی وقاص رض مکہ مین تشریف لائے اور اونکی آنکھین
تھین لوگ اونکے پاس جوق جوق دوڑے چلے آتے تھے اور آپ سے دعا کی استدعا
کہ آپ ہر ایک کے لیے دعا مانگتے تھے اور وجہ دعا منگوانے کی یہ تھی کہ آپ مستجاب الدعوات تھے

حضرت عبداللہ بن السائب کہتے ہیں کہ میں بھی اون دنوں لڑکا تھا آپکی خدمت میں آیا اور آپ کو اپنا
نشان بتایا آپ نے مجھکو پہچانا اور فرمایا کہ اہل مکہ کا تو قاری ہے میں نے کہا کہ البتہ پھر اور گفتگو ہوئی
یہانتک کہ آخر کو میں نے کہا کہ چچا جان آپ اوروں کیواسطے دعا کرتے ہیں اپنے واسطے بھی دعا
فرمایئے کہ خدا تعالی آپ کی بینائی جوں کی توں کر دے آپ نے تبسم فرماکر کہا کہ بیٹا خدا پاک کے
حکم کی رضا میرے نزدیک بینائی سے اچھی ہے اور ایک صوفی کا لڑکا چھوٹا سا تین دن تک نہ ملا اور نہ اوسکا
حال معلوم ہوا لوگوں نے اونسے کہا کہ آپ خدا تعالی سے دعا مانگیے کہ اوسکو واپس لاوے اور تمسے
ملاوے اونھوں نے فرمایا کہ جو کچھ اللہ تعالی نے مجھپر حکم کیا اوسپر اعتراض کرنا میرے نزدیک لڑکے
کے جاتے رہنے سے زیادہ سخت ہے۔ اور بعض عابد کہتے ہیں کہ میں نے ایک گناہ کیا تھا
جسکے عوض میں ساٹھ برس سے روتا ہوں اور یہ عابد نہایت محنت عبادتیں کرتے تھے کہ کسیطرح
توبہ اوس گناہ سے قبول ہو لوگوں نے پوچھا کہ وہ کونسا گناہ ہے اونھوں نے فرمایا کہ ایک بات
ہوگئی تھی میں نے اوسکو کہا تھا کہ نہوتی تو خوب ہوتا۔ اور بعض سلف کا قول ہے کہ اگر میرا جسم
مقراضوں سے کترا جاوے تو میرے نزدیک اس بات سے محبوب ہو کہ جو چیز اللہ تعالی کی ہوئی اوسکو
میں کہوں کہ اگر نہوتا تو خوب تھا۔ اور عبدالواحد بن زید کو کسی نے خبر دی کہ یہاں ایک شخص ہے کہ
اوسنے پچاس برس عبادت کی ہے وہ اوسکے پاس گئے اور پوچھا کہ یار اپنا حال تو کہو محبت حقیقی پر
قانع ہوئے ہو کہ نہیں اوسنے کہا نہیں پوچھا کہ اوس سے انس ہوا کہ نہیں کہا نہیں پھر پوچھا کہ اوس پر
راضی ہوئے ہو کہ نہیں اوسنے جواب دیا کہ نہیں کہا کہ بس تمکو اوسکے پاس سے بہرہ صرف نماز روزہ ہی ہے
اوسنے کہا کہ ہاں اونھوں نے کہا کہ مجھے تجھ سے شرم آتی ہے نہیں تو میں کہدیتا کہ تیرا پچاس برس کا
معاملہ اندر سے نکما ہے یعنی اتنے دنوں تک تیرے دل کا دروازہ نہ کھلا کہ اوس سے سبب اعمال
دلی کے درجات قرب کیطرف ترقی کرتا اب تک طبقات اصحاب یمین میں ہی رہا اسواسطے کہ تمکو
اوس سے افزونی اعمال ظاہری ہی میں ہوئی جو عوام کو بھی ہوا کرتی ہے۔ اور ایک جماعت حضرت
شبلی رح کے پاس مارستان میں گئی جہاں وہ قید تھے اور اپنے سامنے ڈھیلے اکٹھے کر رکھے تھے اون
لوگوں سے آپ نے پوچھا کہ تم کون ہو اونھوں نے کہا کہ ہم آپکے دوست ہیں آپ اونکی طرف
ڈھیلے مارنے لگے یہانتک کہ وہ بھاگ گئے پھر آپ نے کہا کہ تمکو کیا ہوا ہے تم میری محبت کا دعوی
کرتے ہو اگر سچے ہو تو میری مصیبت پر صبر کرو اور حضرت شبلی رح نے ایک شعر کہا ہے جسکا ترجمہ یہ ہے

وہ عشق الٰہی سے تڑپتا ہے مجھکو    کہیں مبتلا ہو کہ عاشق تو ہوا اور مست ہو

اور بعض عابدین اہل شام کا قول ہو کہ تم سب کے سب اللہ عزوجل سے اوسکی تصدیق کرتے ہوے ملو
اور غالباً اوسکی تکذیب بھی کی ہوگی اسواسطے کہ تم مین سے اگر کسیکی اونگلی سونے کی ہو تو اوس سے ا
کرنے لگتا ہے اور اگر اوسمین کچھ خلل ہو تو اوسکو چھپاتا پھرتا ہے اس سے اونکی مراد یہ تھی کہ سونا خدا کے
کے نزدیک برا ہے اور لوگ اوس سے ایک دوسرے پر فخر کرتے ہین اور بلا آخرت والون کے حق مین
اوسکو برا جانتے ہین۔ اور روایت ہے کہ بازار مین آگ لگی لوگون نے حضرت سری رح کو خبر دی کہ بازار جل
اور تمھاری دکان نہین جلی اونھون نے فرمایا کہ الحمد للہ پھر کہا کہ مین نے الحمد للہ کیسے کہا صرف مین
بچا ہون اور مسلمان تو نہین بچے پس تجارت سے توبہ کی اور زندگی بھر دکانداری اسلیے چھوڑ دی کہ
صرف اپنے بچنے پر الحمد للہ کہا تھا اس سے توبہ اور استغفار چاہی تو توبہ اور استغفار کیلیے کاروبار سے دست
دے پس ان حکایات کو اگر تامل کرو تو قطعاً جان لو کہ خواہش کے مخالف بات پر رضا محال نہین بلکہ
ب بڑا مقام اہل دین کے مقامات مین سے ہے اور رانجا کہ محبت خلق مین اور اونکے حظوظ مین ایسا ممکن ہے
بت الٰہی اور حظوظ اخروی مین بطریق اولی ممکن ہے اور یہ امکان دو طرح سے ہوگا اول تو یہ کہ تکلیف پر
ا بتوقع ثواب کے ہو جیسے فصد اور حجامت اور تلخی دوا پر رضا بتوقع شفا کے ہوتی ہے دوسرے یہ کہ
اوسپر اور کسی حظ کے لیے نہو صرف اس غرض سے ہو کہ یہ امر محبوب کی مراد اور مرضی ہے اور کبھی محبت
درجے پر بڑھ جاتی ہے کہ عاشق کی مراد معشوق کی مرضی مین چھپ جاتی ہے اس صورت مین سب چیزون سے
لذیذ اوسکے نزدیک محبوب کے دل کی خوشی اور اوسکی مرضی کے موافق کام کا ہونا ہوتا ہے گو اوسکی
ہلاک ہونے مین کیون نہو چنانچہ مشہور ہے ع جس زخم مین خوشی ہو تمھاری کہان ہے درد
رضا تکلیف کے معلوم ہونے پر بھی ممکن ہے اور کبھی محبت اسطرح غالب ہوتی کہ ادراک درد سے
کر دیتی ہے قیاس اور تجربہ سے ایسی محبت اور اس حالت کا وجود ثابت ہے پس جو شخص کہ یہ
اپنے نفس مین نہ پاوے اوسکو اسکا انکار کرنا نہ چاہیے اسواسطے کہ اوسکو تو یہ کیفیت اسوجہ سے
رکہ اوسمین اوسکا سبب یعنی فرط محبت موجود نہین اور جو شخص کہ محبت کے ذائقے سے آگاہ
محبت کے عجائب کو کیا جانے جتنی باتین ہم لکھ چکے ہین عاشقون پر اوس سے بھی
عجیب باتین ہوا کرتی ہین چنانچہ عمرو بن حارث رافقی کہتے ہین کہ موضع رقہ مین
کے پاس ایک مجلس مین تھا اور ہمارے ساتھ ایک جوان تھا کہ ایک گانے والی عورت پر
سا اور وہ بھی اوس مجلس مین تھی اوسنے باجا بجایا اور یہی مضمون کا گیت گایا ع

ت کی پہچان ہے عاشق کو بکا
خاص جب اپنے لیے کوئی نپاوے تدبیر

کہ الٰہی تو جتنا چاہے میرا گلا گھونٹ لے قسم ہے تیری عزت کی کہ میرا دل تجھسے محبت رکھتا ہے۔ اور جب
حضرت سلمان فارسی رضہ نے سفر آخرت کی تیاری فرمائی تو روئے لوگوں نے سبب گریہ پوچھا آپ نے فرمایا
کہ میں کچھ دنیا پر اضطراب کی راہ سے نہیں رویا بلکہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمسے اقرار لیا تھا
کہ مقدار زاد دنیا میں سے ہم میں سے کیسکے لیے اتنی ہو جتنا مسافر کا توشہ ہوتا ہے جب آپ کی وفات ہو گئی
تو جتنا کچھ چھوڑا تھا اوسکو جو دیکھا گیا تو کل کی قیمت چند اوپر دس درہم یعنی چار روپیہ کے قریب تھی اور
جب حضرت بلال رضہ کے کان میں موت کی اذان کی آواز پہونچی تو اونکی بی بی نے کہا کہ ہائے کیسا غم ہے
اونھوں نے فرمایا کہ نہیں بلکہ واہ کیسی خوشی ہے کہ کل کو ہم اپنے دوستوں محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور اون کی
جماعت سے ملینگے اور منقول ہے کہ حضرت عبداللہ بن مبارک رضہ مرنے کے وقت آنکھیں کھول کر
ہنس پڑے اور فرمایا لِمِثْلِ هٰذَا فَلْيَعْمَلِ الْعَامِلُوْنَ اور حضرت ابراہیم نخعی رح کو جب موت قریب
ہوئی تو روئے لوگوں نے رونے کا سبب پوچھا آپ نے فرمایا کہ میں خدای تعالیٰ کے ایلچی کا منتظر ہوں کہ مجھکو
بشارت جنت کی دیتا ہے یا دوزخ کی اور جب ابن منکدر رح کی وفات قریب ہوئی تو روئے اور اونسے گریہ کا سبب
پوچھا گیا فرمایا کہ میں کسی ایسے گناہ کے لیے نہیں روتا کہ مجھکو اوسکے ارتکاب کا یقین ہو بلکہ یہ خوف ہے کہ
کہیں میں نے کوئی کام کیا ہو اور اپنی دانست میں اوسکو ہلکا سمجھا ہو اور وہ خدای تعالیٰ کے نزدیک بڑا ہو
اور عامر بن عبدالقیس کی جب وفات پہونچی تو روئے پوچھا گیا کہ کیوں روتے ہو فرمایا کہ نہ میں موت سے
گھبرا کر روتا ہوں نہ دنیا پر حریص ہو کر بلکہ جو چیز کہ اب مجھسے چھوٹ جائیگی یعنی دوپہر کی پیاس اور جاڑونکی
رات کو جاگنا اوسکے لیے روتا ہوں۔ اور جب حضرت فضیل رح کی وفات پہونچی تو بیہوش ہو گئے پھر
آنکھیں کھولکر فرمایا کہ افسوس اتنا بڑا سفر اور اتنا تھوڑا توشہ اور جب حضرت عبداللہ بن مبارک رح کی موت
قریب ہوئی اپنے غلام نصر سے فرمایا کہ میرا سر مٹی پر رکھدے نصر رونے لگا آپ نے پوچھا کہ تو کیوں روتا ہے
اوسنے کہا کہ مجھکو آپکی آسایش اور عیش یاد آتی ہے اور اب آپ فقیر اور محتاج ہو کر مرتے ہیں آپ نے فرمایا
کہ چپ رہ میں نے خدای تعالیٰ سے درخواست کی کہ زندگانی میری تونگروں کی سی کرے اور موت فقیروں
کی سی عنایت فرماوے پھر فرمایا کہ میرے سامنے تلقین کے لیے کلمہ پڑھنا مگر جب تک میری زبان سے
دوسری بات نہ نکلے تب تک دوسری بار مت کہنا۔ اور عطاء بن یسار رح کہتے ہیں کہ ایک شخص کے
سامنے شیطان مرنے کے وقت ظاہر ہوا اور اوس سے کہا کہ تو بچ گیا اوسنے جواب دیا کہ میں ابھی تک
تجھسے مامون نہیں ہوں۔ اور بعض اکابر موت کے وقت روئے لوگوں نے سبب پوچھا فرمایا کہ ایک
آیت کلام مجید کی رلاتی ہے اِنَّمَا يَتَقَبَّلُ اللّٰهُ مِنَ الْمُتَّقِيْنَ اور حضرت حسن رح ایک شخص کے

پاس تشریف لیگئے کہ نزع کے حال میں تھا فرمایا کہ جس کام کی ابتدا یہ ہو اوسکی انتہا سے ڈرنا چاہیے اور جسکی انتہا یہ ہو اوسکی ابتدا کو ترک کرنا چاہیے۔ اور جریری کہتے ہیں کہ حضرت جنید رح کی نزع کے وقت میں اونکے پاس تھا وہ دن جمعہ کا اور نوروز بھی تھا آپ کلام اللہ پڑھتے تھے اور اوسی حالت مین ختم کرلیا مین نے عرض کیا کہ اس حالت مین آپنے ختم کیا آپنے فرمایا کہ میرے شروع کیے ہوے کو پورا کرنے کا مستحق مجھسے زیادہ اور کون تھا کہ اسوقت میرے نامۂ اعمال تہ ہوتے ہیں۔ اور رویم کہتے ہین کہ مین حضرت ابوسعید خراز کی وفات کیوقت موجود تھا وہ چند اشعار پڑہ رہے تھے جنکا ترجمہ یہ ہے

| | |
|---|---|
| ذکر کا ہے عارفوں کے دل کو ہر دم اشتیاق | اور مناجاتون مین اونکو راز کی ہے قیل و قال |
| پیتے ہی جام فنا وہ بھول دنیا کو گئے | لیتے نہیں متوالے جیسے جاتے ہیں سب بھول حال |
| فکر اونکی ایسے میدان میں کرین جولانیان | ہو محبوں کا جہان روشن ستارون کا سا حال |
| تن تو ہین اونکے یہین پر جسم اوسکے حق سے | پر وہاں ہی عجیب ہین اوپر کو ہے روحونکی چال |
| دم نہیں لیتے مگر جب پاسے ہوں نزدیک دوست | کچھ صبر رہی کیون ہوا اونکو نہین ہے تا ملال |

اور حضرت جنید رح سے جو کہا گیا کہ ابوسعید خراز رح مرنے کے وقت حال بہت تھا آپنے فرمایا کہ اگر اونکی روح اشتیاق ہی کے مارے اوڑجاتی تو کچھ عجب تھا۔ اور حضرت ذوالنون مصری رح سے کہا گیا کہ آپ کیا چاہتے ہین فرمایا کہ یہ تمنا ہے کہ مرنے سے ایک لحظہ پہلے اوسکو پہچان لون اور کسی بزرگ سے نزع کیوقت کہا گیا کہو اللہ اوسنے کہا کہ تم کب تک کہے جاوگے مین تو اوسی اسم ذات سے جلا جاتا ہون اور بعض اکابر کہتے ہین کہ مین ممشاد دینوری کی خدمت مین تھا کہ اتنے مین ایک فقیر آیا اور السلام علیکم کہکر پوچھا کہ یہان کوئی صاف شستہ جگہ ہے جسمین آدمی مرسکے لوگونے اوسکو ایک جگہ بتائی کہ پانی کے کنارے پر تھی اوس فقیر نے تازہ وضو کیا اور کچھ رکعتیں پڑھین بعد اوسکے اوس جگہ مین گیا اور پانون پھیلا کر مر گیا۔ اور ابوالعباس دینوری اپنی مجلس مین کچھ فرما رہے تھے کہ ایک عورت کو حال آگیا اور چیخ ماری آپنے اوسکو فرمایا کہ مرجا وہ عورت اوٹھی اور دروازے تک پہونچکر آپکی طرف کو مڑکر دیکھا اور کہا کہ لو مین مرگئی اور مردہ ہو کر گر پڑی اور فاطمہ ہمشیرہ ابوعلی رودباری کی فرماتی ہین کہ جب میرے بھائی کی موت قریب ہوئی تو اونکا سر میری گود مین تھا اونھونے آنکھین کھولکر فرمایا کہ یہ آسمان کے دروازے کھلگئے اور بہشتین آراستہ ہوئین اور یہ ایک کہنے والا کہہ رہا ہے کہ ای ابوعلی ہمنے تمکو غایت مرتبہ پر پہونچایا اگرچہ تیرا ارادہ اوسکا نہ تھا پھر آپنے ایک قطعہ پڑھا جسکا مضمون یہ ہے

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| چشم الفت مین نہ ڈالونگا کسی پر حق سے | جب تلک مجھکو نہ دکھلادیگا تو اپنا جمال |

چشم بیمار سے دیکھا ہے تو تکلیف سے مجھے — رخ جو گلگون ہے حیا سے وہ بھی یہی ہو لال
اور حضرت جنید رح سے کہا گیا کہ لا الہ الا اللہ — کہو آپ نے فرمایا کہ میں اوسکو بھولا تھوڑا ہی ہوں

جو یاد کروں اور جعفر بن نصیر نے بکران دینوری سے حضرت شبلی رح کے خادم سے پوچھا کہ اونکے مرنے کیوقت تمنے کیا حال دیکھا بکران نے کہا کہ حضرت شبلی نے یہ فرمایا کہ میرے اوپر ایک شخص کا ایک درم ہے جو ظلماً اوس سے میرے پاس آ گیا تھا ہر چند میں نے اوس شخص کیطرف سے ہزاروں صدقے دیدیے ہیں مگر میرے دل پر اوس سے بڑھکر کوئی شغل نہیں پھر فرمایا کہ نماز کے لیے مجکو وضو کرا دے میں نے وضو کرایا اور داڑھی کا خلال بھول گیا آپکی زبان بند تھی میرا ہاتھ پکڑ کر داڑھی میں دیدیا پھر وفات پائی - جعفر روئے اور کہا کہ ایسے شخص کے باب میں تم کیا کہتے ہو کہ آخر عمر میں بھی اونسے ایک مستحب شریعت کا چھوٹنے نہ پایا - اور بشر بن الحارث رح سے مرنے کیوقت کہا گیا اوسوقت کہ آپکو سختی بہت تھی کہ زندگی محبوب ہے جو موت سے ایسے چین بجبیں ہو اونھوں نے فرمایا کہ نہیں بلکہ خدا تعالی کے پاس جانا بہت مشکل کام ہے - اور صالح بن مسمار سے کسینے کہا کہ تم اپنے بیٹے اور کنبے کے باب میں کچھ وصیت کر جاؤ اونھوں نے کہا کہ مجھے خدا تعالی سے شرم آتی ہے کہ اونکے باب میں اوسکے سوا کسی اور کو وصیت کروں - اور جب حضرت ابو سلیمان دارانی کو حالت نزع ہوئی تو اونکے یاران طریقت اونکے پاس آئے اور کہا کہ خوش ہو کہ اب آپ رب غفور رحیم کے پاس جاتے ہیں آپنے فرمایا کہ یوں کیوں نہیں کہتے کہ ڈرو اسلیے کہ اب ایسے پروردگار کے سامنے جاتے ہو کہ چھوٹے گناہوں کا حساب لیگا اور بڑے گناہوں پر عذاب دیگا - اور جب ابو بکر واسطی رح کی جان نکلنے لگی لوگوں نے کہا کہ ہمکو کچھ وصیت کر دو آپنے فرمایا کہ خدا تعالی کا مقصود جو تم سے ہے اوسکا لحاظ رکھو - اور کسی بزرگ کو نزع شروع ہوا تو اونکی بی بی رونے لگی پوچھا کہ کیوں روتی ہے اوسنے کہا کہ تمھارے اوپر روتی ہوں اونھوں نے کہا کہ اگر رونا ہے تو اپنے نفس پر رو میں تو اس دن کے لیے چالیس برس رو چکا ہوں - اور حضرت جنید رح فرماتے ہیں کہ میں سری سقطی رح کی عیادت کو اونکے مرض موت میں گیا اور پوچھا کہ کیا حال ہے آپنے اس مضمون کا شعر پڑھا

ت چگونہ شکوہ حالم کنم بنزد طبیب — کہ آنچہ بر سر من میرسد است از دوست

میں نے پنکھا لیکر چاہا کہ آپ پر ہوا کروں آپنے فرمایا کہ پنکھے کی ہوا اوس شخص کو کیسے معلوم ہو گی جسکا دل اندر سے جل رہا ہے پھر کچھ شعر پڑھے جنکا مطلب یہ تھا -

آنکھ سے آنسو چلے آتے ہیں دل میں آگ ہے — کب تو ہے پاس میرے صبر بس تجھسے [illegible]
کیسے راحت ہو اوسے جسکو کہ ہووے اضطراب — شوق سے ہوں ناک میں دم اور قلق ہے مزید

یا الٰہی گرکنا ایسی ہے کسی سے میں مری ‖ جب تلک تجھ میں سبک مت ہے کر اوسے مجھ پر ...

اور روایت ہے کہ کچھ لوگ حضرت شبلی رح کے یاروں میں سے موت کے وقت اونکے پاس گئے
اور کہا کہ کہو لا الٰہ الا اللہ اونھون نے یہ قطعہ پڑھا

جس گھر میں کہ تو مقیم ہووے ‖ وان شمع کی کچھ نہیں ہے حاجت
بس ہے ہمیں تیری ذات نامول ‖ جس دن کریں پیش لوگ حجت
اس حال سے پا ہوں گر کنا اس ‖ وہ دن نکرے خدا عنایت

اور روایت ہے کہ ابو العباس بن عطاء حضرت جنید رح کے پاس اونکی نزع کے وقت گئے اور سلام کیا
اونھون نے اوسوقت جواب نہ دیا پھر تھوڑی دیر کے بعد جواب دیا اور فرمایا کہ مجھکو معذور رکھو کہ میں اپنے
وظیفے میں مشغول تھا پھر قبلہ کیطرف موبہہ پھیر کر اللہ اکبر کہا اور رخصت ہوئے۔ اور کتانی رح سے
کسینے مرتے وقت کہا کہ آپ کیا کرتے تھے آپنے فرمایا کہ اگر میری موت نزدیک نہوتی تو میں ہرگز نہ بتلاتا
میں اپنے دل کے دروازے پر چالیس برس کھڑا رہا جب وہمیں غیر اللہ آتا تو میں اسکو اوسکے پاس سے
ہٹا دیتا۔ اور معتمر کہتے ہین کہ جب حکم بن عبد الملک کو موت آئی تو میں بھی وہاں موجود تھا میں نے
کہا کہ الٰہی تو اس شخص پر موت کی سختیوں کو آسان فرما کہ یہ شخص چنین و چنان تھا اور اسکی صفتیں جو بیان
بیان کین اوسکو جو ہوش آیا تو پوچھا کہ کون بولتا تھا میں نے کہا کہ میں فرمایا کہ ملک الموت مجھسے کہتے
کہ میں ہر سخی پر نرمی کرتا ہون یہ کہکر چل بسے اور جب یوسف بن اسباط کی وفات قریب ہوئی تو
حذیفہ اوسکے پاس گئے دیکھا تو قلق اور اضطراب بہت ہی پوچھا کہ ای ابو محمد یہ وقت گھبرانے کا ہے
اونھون نے فرمایا کہ میں کیسے نہ گھبراؤن کہ میں یقیناً جانتا ہون کہ اپنے کسی عمل میں میں نے خدای تعالی
کی تصدیق نہین کی حذیفہ نے فرمایا کہ اس نیک مرد سے بڑا تعجب ہے کہ مرنے کے وقت حلف کرتا ہے
کہ اپنے کسی عمل میں خدای تعالی کی تصدیق نہین کی اور مغازلی رح کہتے ہین کہ میں اس ...
ایک بوڑھے کے پاس گیا جو مرض موت میں تھا اوسکو سنا کہ کہتا تھا کہ الٰہی تجھسے سب کچھہ کرنا ممکن ہے
تو میرے حال پر رحم فرما۔ اور بعض اکابر ممشاد دینوری کے پاس نزع کی حالت میں گئے اور اونکو
دعا کی کہ خدای تعالی آپکے ساتھ ایسا ویسا سلوک فرمائے وہ ہنس پڑے پھر فرمایا کہ تیس برس
سے جنت اوسکے اندر کی چیزون سمیت میرے سامنے پیش کیجاتی ہے میں نے نظر بھر کے بھی اوسکو نہیں دیکھا
اور رویم رح سے مرتے دم کہا گیا کہ کہو لا الٰہ الا اللہ اونھون نے کہا کہ میں اس سے بہتر اور کوئی
نہین کہہ سکتا۔ اور جب سفیان ثوری رح کی وفات آئی تو اونسے کہا گیا کہ لا الٰہ الا اللہ کہو

اونھون نے فرمایا کہ کیا وہان اور کوئی بات نہین اور مزنی رح حضرت امام شافعی رح کی مرض موت مین اونکے پاس گئے اور پوچھا کہ کیسے صبح کی فرمایا کہ اسطرح صبح کی کہ دنیا سے رحلت کرتا ہون اور بھائیون سے مفارقت اور اپنے اعمال بد سے ملاقات کرتا ہون اور جام موت کو پیتا ہون اور خدای تعالی کے پاس جاتا ہون یہ معلوم نہین کہ میری روح جنت مین جاویگی کہ اوسکی تہنیت اوسکو دون یا دوزخ مین جاویگی کہ ماتم پرسی کرون پھر یہ اشعار پڑھے

سخت جب ہوا دل اور ہوئین سب راہین بند — کر دیا اپنی رجا کو زینہ تیرے عفو کا
اپنے جرمون کو بڑا سمجھا تھا مین پر جب کیا — عفو کے تیرے مقابل عفو ہی اعظم رہا
تو ہمیشہ مغفرت کرتا ہے بندون کے گناہ — اپنے جود و عفو و احسان کرم سے ابتدا
گر نہوتا تو تو عابد تھا نذر ابلیس سے — اب تو تیرے ہی صفی آدم کو اوسنے چھل دیا

اور جب احمد بن خضرویہ پر نزع کا عالم ہوا تو کسیننے ایک مسئلہ پوچھا اونکی آنکھون مین آنسو بھر آئے اور فرمایا کہ بیٹا ایک دروازے کو مین پچانوے برس سے کھٹکھٹاتا تھا وہ اب کھلے گا مجھے معلوم نہین کہ سعادت پر کھلیگا یا میری بدبختی پر تو مجھے جواب کی مہلت کہان ہے یہ ہین صلحا کے اقوال اور جیسے ان لوگون کے حال مختلف تھے ویسے ہی اقوال بھی مختلف ہین بعضون پر خوف غالب تھا اور بعضون پر رجا اور بعضون پر شوق اور محبت پس ہر ایک نے اپنے مقتضای حال کے موافق گفتگو کی ہے اور سب کے اقوال اونکے حالات کی نسبت درست و بجا ہین

## چھٹی فصل

اون اقوال کے بیان مین جو عارفون نے جنازون اور قبرستان پر کہے ہین اور زیارت قبرون کے بیان مین مشتمل پانچ بیانون پر

**بیان اول** جنازے سے عبرت پکڑنے مین۔ واضح ہو کہ عاقل کے لیے جنازہ بھی عبرت اور تنبیہ کی چیز ہے اور غفلت والون کو اوسکے دیکھنے سے بجز دل کی سختی کے اور کچھ نہین بڑھتا اسلیے کہ اونکو گمان ہے کہ ہم ہمیشہ اورون ہی کے جنازے دیکھینگے یہ نہین جانتے کہ ہم بھی بے شک چارپائی پر اوٹھائے جاوینگے یہ اونکا صرف وہم ہی ہے چندروز بعد کچھہ نہ بن پڑیگا اور یہ نہین سوچتے کہ جتنے چارپائی پر اوٹھائے جاتے ہین سب یہی جانا کرتے تھے مگر اونکا خیال باطل نکلا اور جلدی ہی اونکی مدت پوری ہو گئی پس ہر ایک شخص کو چاہیے کہ جب جنازہ دیکھے تو اپنے آپ کو فرض کرے کہ اوسمین مین ہی ہون اسلیے کہ آخر عنقریب یون ہی ہوتا ہے شاید دوسرے یا تیسرے دن ہو۔ اور روایت ہے کہ حضرت ابوہریرہ رض جب جنازہ دیکھتے تو فرماتے کہ چلو ہم بھی تمھارے پیچھے ہین۔ اور مکحول دمشقی رح جب جنازہ دیکھتے تو کہتے کہ تم صبح کو جاتے ہو تو ہم شام کو

جاننا اسکی نصیحت کامل ہے اور غفلت جلد آتی ہے پہلا جاتا ہے اور پچھلے کو عقل نہیں اور اسید
بن حضیر کہتے ہیں کہ میں کسی جنازے پر ایسی طرح نہیں گیا کہ میرے جی میں اسکے سوا کچھہ اور گذرا ہو کہ اس
مردے کے ساتھہ کیا معاملہ ہوگا اور اسکا انجام کیا ہوا ہے اور جب کہ مالک بن دینار رح کے بھائی کا
انتقال ہوا تو وہ اوسکے جنازے کے ساتھہ نکلے اور رو کر کہتے تھے کہ بخدا میری آنکھہ ٹھنڈی ہوگی
جب تک یہ نجان لونگا کہ تیرا مآل کہاں ہوا اور یہ بات زندگی بہر نجانونگا - اعمش رح کہتے ہین کہ ہم
جنازون پر حاضر ہوتے تھے اور یہ نجانتے تھے کہ تعزیت کس شخص سے کرین اسلیے کہ سبکو غم یکسان ہوتا تھا
اور ثابت بنانی کہتے ہین کہ ہم جنازون میں شریک ہوتے تھے تو بجز منہ ڈھانپ ڈھانپ رونے والونکو
اور کسیکو نہین دیکھتے تھے سرحکہ اکابر کا دستور موت سے ڈرنے کا اسطرح تھا اب معاملہ برعکس ہے جو لوگ
جنازے کے ساتھہ ہوتے ہین وہ اکثر ہنستے ہین اور کھیلتے ہین اور گفتگو کرتے ہیں تو اوسکی میراث ہی کی
کرتے ہیں کہ وارثوں کے لیے یہ چھوڑا اور جو مردے کے ہمسر اور قریب ہوتے ہیں وہ بھی یہی سوچتے ہین
کہ کسیلے سے کچھہ ترکہ ہمکو بھی پہونچے کسیکو یہ فکر نہین ہوتی کہ جب ہمارا جنازہ اوٹھے گا تو خدای تعالی کو
کیا منظور ہوگا ہماری نوبت کیسے کریگا اور اس غفلت کا سبب بجز دل کی سختی کے اور کچھہ معلوم نہین ہوتا
گناہ کثرت سے کرتے کرتے دل ہمارے کڑے ہو گئے یہان تک کہ خدای تعالی کو اور قیامت کے
دن کو اور آخرت کے خوفوں کو جو ہمارے سامنے ہین بھول گئے بس کھیل او غفلت مین پڑ گئے اور ایسی
چیزون مین لگے جو بیکار ہے کام نہ آوین خدای تعالی سے التجا ہے کہ وہ ہمکو اس خواب غفلت سے جگا دے
سب سے بہتر جنازے کے شریکون کا حال یہ ہوتا ہے کہ میت پر روین لیکن اگر عاقل ہون تو میت کی نسبت
اپنے حال پر رونا چاہیے کہ میت پر رونے کی نسبت کہ اپنے حال پر رونا مناسب تر ہے ابراہیم زیات نے
کچھہ لوگون کو دیکھا کہ میت کا مرثیہ کہتے ہیں فرمایا کہ تم اگر اپنے احوال پر رؤ تو تمہارے لیے بہتر ہو
اسلیے کہ وہ شخص تین خوفون سے بچ چکا ہے ایک ملک الموت کی صورت کہ اوسے دیکھہ لی دوسرے
موت کی تلخی اوسے چکھہ لی تیسرے خاتمے کا خوف اوس سے بھی وہ بیخوف ہو چکا اور تمکو یہ سب باقی
ہین - اور ابو عمرو بن العلا کہتے ہین کہ مین جریر کے پاس بیٹھا تھا اور وہ اپنے کاتب سے اپنا شعر بتا کر
لکھواتے تھے اتنے مین ایک جنازہ آیا فرمایا کہ مجکو تو ان جنازون نے بوڑھا کر دیا پھر یہ قطعہ پڑھا قطعہ

سامنے آتے جنازے ہین تو ہم ڈرتے ہین ۔۔۔ لہو مین پڑتے ہین پر آنکھہ سے جب ہون اوجھل
دیکھہ جون بھیڑیے کو بکریان ڈر جاتی ہین ۔۔۔ اوسکے جاتے ہی مگر کرتی ہین پھر کود اچھل

اور جنازے مین شریک ہونے کے آداب یہ ہین کہ فکر کرنا اور غفلت سے ہوشیار ہونا اور موت کی تیاری

کرنی اور تواضع کی ہیئت پر اوسکے آگے چلنا چنانچہ تمام آداب اور سنن ہم فقہ کے بیان مین لکھ آئے ہین اور ایک اوسکے آداب مین سے یہ ہے کہ میت پر حسن ظن کرنا اگرچہ فاسق ہو اور اپنے نفس سے بدگمان رہنا گو ظاہر مین نیک ہو اسلیے کہ خاتمے کا حال پرخطر ہے اوسکی حقیقت معلوم نہین۔ اور اسیواسطے عمر بن ذر سے منقول ہے کہ کوئی شخص اونکے ہمسایے مین سے مرگیا تھا اور وہ گناہ بہت کرتا تھا تو بہت سے آدمیون نے اوسکے جنازے سے پہلوتہی کی عمر بن ذر گئے اور اوسکی نماز پڑھی جب وہ قبر مین رکھا گیا تو اوسکی قبر پر کھڑے ہوکر فرمایا کہ اے فلان تجھپر خدای تعالی رحم کرے تو اپنی عمر بھر توحید کے ساتھ رہا اور اپنے ماتھے کو سجدون سے گرد آلود کیا اور لوگ جو کہتے ہین کہ تو گناہگار اور خطاوار ہے تو ہم مین سے کون ایسا ہے جسنے گناہ نکیا ہو اور خطاوار نہوا اور نقل ہے کہ ایک شخص جو نہایت درجہ کا فسادی تھا اطراف بصرہ مین مرگیا اوسکی عورت کو کوئی نہ ملا جو جنازے پر مدد کرتا اسلیے کہ کثرت فسق کے باعث کوئی گرد نہ پھٹکا اوسنے پلہ دارون کو اجرت دیکر جنازہ اوٹھوایا اور نماز کی جگہ لیگئی تو کسینے اوسکی نماز نہ پڑھی وہ جنازے کو جنگل مین دفن کے لیے لیگئی وہان سے قریب ایک پہاڑ پر ایک بڑا زاہد رہتا تھا عورت نے اوسکو دیکھا کہ گویا جنازے کا منتظر ہے جنازہ جب پہونچا تو زاہد نے اوسکی نماز پڑھنی چاہی شہر مین شہرہ ہوا کہ فلان زاہد پہاڑ پر سے فلان شخص کی نماز کو اوترا ہے پس شہر والے نکلے اور زاہد کے ساتھ نماز مین شریک ہوے مگر متعجب تھے کہ زاہد نے نماز کیسے پڑھی اوس سے جب پوچھا تو کہا کہ مجکو خواب مین کسینے کہا کہ فلان جگہ اوتر جا وہان تجکو ایک جنازہ ملیگا کہ اوسکے ساتھ بجز اوسکی بی بی کے اور کوئی نہین اوسکے اوپر نماز پڑھ کہ وہ شخص بخشا گیا ہے اس سے لوگون کا تعجب اور بھی زیادہ ہوا زاہد نے اوس میت کی بی بی کو بلاکر اوس شخص کا حال اور اوسکی عادت پوچھی اوسنے کہا کہ سیرت اوسکی مشہور ہے دن بھر شرابخانے مین شراب پیا کرتا تھا زاہد نے کہا کہ تامل کرکے کہہ کہ کچھ اوسکے اعمال خیر مین سے بھی تجھے معلوم ہے اوسنے کہا کہ ہان تین باتین تھین اول یہ کہ ہر روز صبح کے وقت نشہ سے افاقہ ہوتا تو کپڑے بدلکر وضو کرتا اور نماز صبح جماعت مین پڑھتا پھر میخانہ مین جاکر فسق مین مشغول ہوتا دوسرے یہ کہ کبھی اوسکا گھر یتیم سے خالی نہین رہتا تھا ایک دو ہمیشہ رہتے تھے اپنی اولاد کی نسبت کر اونکے ساتھ زیادہ سلوک کرتا تھا اور اونکے حال کا نہایت جویا رہتا تھا تیسرے یہ کہ جب رات کو اوسکا نشہ ہلکا ہوتا تو اندھیری مین روتا اور کہتا کہ الہی تو دوزخ کا کونسا گوشہ مجھ ناپاک سے بھرنا چاہتا ہے زاہد کا شک یہ سنکر دور ہوا اور اپنے مقام کو لوٹ گیا۔ اور صلتہ بن اشیم سے مروی ہے کہ اوسکا کوئی بھائی مدفون ہوا تو اوسنے اوسکی قبر پر یہ شعر پڑھا

**شعر**

گر قبر سے بچا تو بڑی بات سے بچا
ورنہ مجھے یقین نہین تیری نجات کا

دوسرا بیان قبر کے حال و قبروں پر لوگوں کے اقوال میں۔ ضحاک رح سے مروی ہے کہ ایک شخص نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا کہ لوگوں میں سے زاہد تر کون ہے آپ نے فرمایا کہ جو قبر کو اور اپنے گلنے کو نہ بھولے اور زینت دنیا کی زیادتی کو ترک کرے اور باقی چیز کو فانی پر ترجیح دے اور روز آیندہ کو اپنی زندگی میں نہ شمار کرے اور اپنے نفس کو مردوں میں گنے۔ اور حضرت علی رض سے کسی نے پوچھا کہ آپکا کیا حال ہے کہ قبرستان میں بیٹھے رہتے ہیں آپنے فرمایا کہ میں نے ان لوگوں کو عمدہ ہمسایہ پایا ہے میں انکو سچے ہمسائے جانتا ہوں کہ زبان کو روکتے ہیں اور آخرت کو یاد دلاتے ہیں۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ مَا رَاَیْتُ مَنْظَرًا اِلَّا اَلْقَبْرُ اَفْظَعُ مِنْہُ اور حضرت عمر بن خطاب رض فرماتے ہیں کہ ہم ہمراہ رکاب جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کے گورستان میں گئے آپ ایک قبر پر بیٹھے اور روئے میں اور لوگوں کی نسبت کہ آپ سے قریب تر تھا میں تھی آپکو دیکھکر رویا اور لوگ بھی روئے آپ نے ہم سے پوچھا کہ تم کیوں روتے ہو ہم نے عرض کیا کہ آپکے رونے کے باعث ہم روتے ہیں آپنے فرمایا کہ یہ قبر میری ماں آمنہ بنت وہب کی ہے میں نے خدا تعالی سے اذن مانگا تھا کہ زیارت انکی کروں مجھکو اجازت دیدی پھر میں نے انکی مغفرت کے لیے دعا کی تو خدا تعالی نے نامنظور فرمائی تو مجھکو وہی رقت ہوئی جو اولاد کو ہوا کرتی ہے۔ اور حضرت عثمان رض جب کبھی قبر پر کھڑے ہوتے تو اتنا روتے کہ ڈاڑھی بھیگ جاتی کسی نے پوچھا کہ آپ جنت و دوزخ کے بیان کے وقت نہیں روتے اور جب قبر پر کھڑے ہوتے ہیں تو روتے ہیں آپنے فرمایا کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ فرماتے تھے کہ قبر آخرت کی منزلوں میں سے اول منزل ہے اگر اوس سے مردہ بچ گیا تو اور منزلیں اوس سے آسان ہیں اور اگر اوس سے نجات نپائی تو بعد کی منزلیں اوس سے بھی کڑی ہیں۔ اور روایت ہے کہ عمرو بن العاص رض نے ایک قبرستان کو دیکھا اور اوترکر دو رکعت نماز پڑھی لوگوں نے پوچھا کہ آپنے ایسی بات کی ہے کہ کبھی نہیں کی تھی فرمایا کہ میں نے قبر والوں کو اور اوس چیز کو جو اونمیں اور خدا تعالی میں حائل ہوگی یاد کیا تو اسکو اچھا جانا کہ دو رکعتوں سے خدا تعالی کی نزدیکی حاصل کروں۔ اور حضرت مجاہد رح فرماتے ہیں کہ اول جو چیز آدمی سے گفتگو کرتی ہے وہ قبر کا گڑھا ہے کہ اوس سے یوں کہتا ہے میں کیڑوں کا گھر ہوں اور تنہائی کا مکان ہوں اور غربت و تاریکی کی جگہ ہوں یہ چیزیں تو میں نے تیرے لیے تیار کی ہیں تو نے میرے لیے کیا سامان کیا ہے اور حضرت ابوذر رض فرماتے ہیں کہ میں تمکو اپنی مفلسی کا دن بتا دیتا ہوں وہ وہ دن ہے کہ جسمیں میں اپنی قبر میں رکھا جاؤنگا۔ اور حضرت ابو درداء رض قبروں پر بیٹھا کرتے لوگوں نے جو سبب پوچھا تو فرمایا کہ میں ایسے لوگوں میں بیٹھتا ہوں کہ مجھکو میری آخرت یاد دلاتے ہیں اور جب میں چلا آتا ہوں تو میری غیبت نہیں کرتے۔ اور حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام رات کو قبرستان میں

آتے اور قبر والوں سے مخاطب ہو کر فرماتے کہ اے قبر والو تمکو کیا ہوا ہے کہ جب میں پکارتا ہوں تو جواب نہیں دیتے پھر فرماتے کہ ہان اونکو میرے جواب دینے میں کوئی شے مانع ہو گئی ہے اور گویا کہ میں بھی ایسا ہی ہوں پھر نماز پر متوجہ ہوتے اور صبح ہونے تک پڑھتے رہتے۔ اور حضرت عمر بن عبد العزیز رح نے اپنے بعض ہمنشینوں کو فرمایا کہ اے فلانے مین رات کو جاگا کیا اور قبر کا اور اوسکے رہنے والے کا حال سوچتا رہا اگر تو مردہ کا حال تین دن بعد قبر میں دیکھے تو اوسکے پاس ہونے سے وحشت کرے گو پہلے کتنا ہی اُنس اوسکے ساتھ رکھتا ہو اور قبر کو دیکھے کہ اوسمیں کیڑے دوڑ رہے ہیں پیپ بہ رہی ہے رنگ مردے کا بدلگیا ہے بو بگڑ گئی ہے کیڑے بدن کھا رہے ہیں کفن پرانا ہو گیا ہے اور پہلے صورت بھی اچھی تھی اور بو بھی عمدہ کپڑے صاف تھے یہ کہکر آپنے ایک چیخ ماری اور بیہوش ہو گئے۔ اور یزید رقاشی رح کہا کرتے کہ اے وہ شخص کہ گڑھے میں دفن ہے اور قبر میں اکیلا پڑا ہے اور زمین کے اندر اپنے اعمال نیک سے انس کرتا ہے مجھے معلوم نہیں کہ تجکو کونسے عملوں سے بشارت ملی اور کونسے بھائیوں پر تو نے غبطہ کی پھر روتے یہانتک کہ دوپٹہ تر ہو جاتا تو فرماتے کہ بخدا اپنے اعمال صالحہ سے خوشخبری لے اور اپنے اون بھائیوں پر غبطہ کی جو خدا تعالی کی عبادت پر مدد کیا کرتے تھے اور اونکا یہ بھی دستور تھا کہ جب قبروں کو دیکھا کرتے تو بیل کیطرح ڈکرایا کرتے اور حاتم اصم کہتے ہیں کہ جو شخص قبرستان میں گذرے اور اپنا حال نسوچے نہ مردوں کے لیے دعا کرے تو وہ اپنی اور اونکے حق میں خیانت کرتا ہے اور بکر عابد رح اپنی ماں سے کہا کرتے کہ کیا خوب ہوتا کہ تم میرے حق میں بانجھ ہوتیں کیونکہ تمھارے بیٹے کو قبر میں بہت دنوں بند رہنا پڑیگا اور پھر وہاں سے کوچ کرنا پڑیگا اور یحیی بن معاذ رح فرماتے ہیں کہ اے ابن آدم تجکو پروردگار دار السلام کیطرف بلاتا ہے تو دیکھ کہ تو اوسکو کہاں سے جواب دیتا ہے اگر تو اوسکو دنیا میں سے جواب دیگا اور اوسکی طرف سفر کرنے کے لیے مستعد ہو گا تب تو دار السلام میں داخل ہو گا اور اگر قبر میں سے جواب دیگا تو اوس گھر میں جانے نپاویگا۔ اور حسن بن صالح رح جب قبروں پر گذرتے تو کہتے کہ تم ظاہر میں کیا خوب ہو مگر مصیبت تو تمھارے پیٹ میں ہے۔ اور عطا سلمی رح جب رات ہو جاتی تو قبرستان میں جا کر کہتے کہ اے قبر والو تم مر گئے ہائے ری موت اور تم نے اپنے عمل دیکھے واہ رے اعمال پھر کہتے کہ کل کو عطا بھی قبروں میں ہو گا کل کو عطا بھی قبروں میں ہو گا اور صبح تک یہی کہتے رہتے۔ اور سفیان ثوری رح کہتے ہیں کہ جو شخص قبر کو بہت یاد کریگا تو جنت کے باغوں میں سے اوسکو ایک باغ پاویگا اور جو اوس سے غافل رہیگا اوسکو دوزخ کے گڑھوں میں سے ایک گڑھا پاویگا۔ اور ربیع بن خثیم رح نے اپنے گھر میں ایک قبر کھدوا رکھی تھی جب اپنے دل میں سختی پاتے تو اوسکے اندر گھسکر لیٹ رہتے اور بڑی دیر تک پڑے رہتے پھر فرماتے رَبِّ ارْجِعُوْنِ لَعَلِّیْ اَعْمَلُ صَالِحًا فِیْمَا تَرَکْتُ اسکو کئی بار دوہراتے پھر اپنے

نفس کیطرف متوجہ ہوتے اور کہتے کہ ربیع اب تو تو واپس بھیجا گیا اب عمل کر۔ اور احمد بن حرب کہتے ہین کہ تعجب ہے اپنی خوابگاہ کو درست کرتا ہے اور سونے کیواسطے بچھونے کو برابر کرتا ہے اوس سے زمین تعجب کرتی ہو اور کہتی ہے کہ اے ابن آدم تو اپنے بہت دنوں پڑنے کو کیوں نہین یاد کرتا میرے اور تیرے بیچ میں کوئی چیز حائل نہین۔ اور میمون بن مہران کہتے ہین کہ مین حضرت عمر بن عبد العزیز رح کے ساتھ قبرستان مین گیا جب اونھون نے قبرون کو دیکھا تو رونے پھر میری طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا کہ اے میمون یہ میرے باپ دادوں کی یعنی بنی امیہ کی قبرین ہین گویا دنیا والوں سے کبھی اونکی لذت و عیش مین شریک ہی نہ ہوے تھے دیکھ کیسے بچھڑے پڑے ہین اونپر مصیبتیں ٹوٹ پڑیں اور کہنگی لگی ہوئی مدتوں مین کیڑون نے گھر بنا لیے پھر روئے اور فرمایا کہ بخدا مین کسیکو ان قبر والوں مین سے ایسا نہین جانتا کہ اوسپر انعام ہوا ہو اور عذاب خدا سے محفوظ رہا ہو۔ اور ثابت بنانی رح کہتے ہین کہ مین قبرستان مین گیا جب وہان سے نکلنا چاہا تو سنا کہ ایک کہنے والا کہتا ہے کہ اے ثابت قبر والون کے سکوت سے دہوکا مت کھا انمین بہت سے نفس مغموم ہین۔ اور منقول ہو کہ فاطمہ بنت امام حسن علیہ السلام نے قبرستان مین اپنا جنازہ اپنے شوہر حضرت حسن بن حسین علیہ السلام کا دیکھا اور اپنا مونہہ ڈھانپ کر یہ شعر پڑھا شعر

| | |
|---|---|
| تھی بجا لیک ہوگئی اندوہ | اس مصیبت کا کیا ٹھکانا ہے |

اور مروی ہے کہ اونھون نے اپنے شوہر کی قبر پر خیمہ گاڑا اور برس دن اوسمین معتکف رہین جب برس دن ہو چکا خیمہ اوکھاڑا اور مدینہ منورہ مین آئین بقیع کے ایک جانب سے آواز آئی کہ جو جاتا رہا تھا کیا اوسکو پایا دوسری جانب سے کسی نے کہا ناامید ہوکر پھر آئی۔ اور ابو موسی تمیمی کہتے ہین کہ فرزدق کی بی بی نے وفات پائی اوسکے جنازہ کیساتھ بصرہ کے رؤسا نکلے اونمین حضرت حسن رح بھی تھے آپنے فرزدق سے فرمایا کہ تونے اس دن کیواسطے کیا سامان کر رکھا ہے اوسنے کہا کہ لا الہ الا اللہ کی گواہی ساٹھ برس کے عرصہ سے اسیدن کیلیے ہے جب وہ عورت مدفون ہوئی تو فرزدق نے اوسکی قبر پر کہا ؎

| | |
|---|---|
| عفو تیرا جو نہو مجھپہ تو پھر قبر کے بعد | ہے یہ ڈر تنگی سے بدتر بس نہو اوس سے بڑھکر |
| جبکہ ہو آوے قیامت مین گرا سا یاد | لے چلے بادہر فرزدق کو سوے بستر |
| طوق گردن مین ہوا اور آنکھین جون جلی سکی | جا دے دوزخ کو تو کب یاد وہ مطلب یکفر |

اور اہل قبور کے باب مین لوگون نے یہ بھی کہا ہے ؎

| | |
|---|---|
| ہو گھڑا قبرون پہ مردون کو تو آ سطور پکار | کون تم مین سے ہے گرفتار عذاب آلام |
| کون ماموں ہوا قبر کے ڈر سے تم مین | کسکو تم مین سے ہوا قبر مین جا کر آرام |

مہر خاموشی ہے سب مردون کے موبنہ پر مگر یان — کس طرح فضل کا اونکے کوئی جانے انجام
لیک دیتے ہین جواب ایسی زبان سے تجکو — جس سے معلوم حقائق کے ہون حالات تمام
یعنی ہم مین سے کسینے جو اطاعت کی ہے — باغ جنت مین جہان چاہے پھرے باآرام
دامن آلودہ اگر جرم سے رکھتا ہے تو وہ — لوٹے ہے قعر جہنم مین بہت ہونا کام
ہا سانپ بچھو جو سکھے دوزخ کے وہ اوسپر دوڑے — روح پر غش کے صدمے یہ گذرتے ہین مدام

اور حضرت داؤد طائی رح ایک عورت پر گذرے کہ وہ ایک قبر پر رو کر کہہ رہی تھی ع

جان تیری گئی اور پھر نہ ملی ہائے دریغ — لوگون نے تیری جگہ لحد مین کی ہائے دریغ
میری آنکھون مین بھلا کیسے گذر خواب کا ہو — جب کہ تکیہ ترا یہ مٹی بنی ہائے دریغ

پھر اوسنے کہا کہ بیٹا معلوم نہین کہ کیڑون نے تیرے دونون رخسارون مین سے اول کونسا کھانا شروع کیا حضرت داؤد طائی پچھاڑ کھا کر بیہوش گر پڑے اور حضرت مالک بن دینار رح فرماتے ہین کہ مین گورستان مین گیا اور یہ قطعہ بنا کر پڑھا **قطعہ**

مقابر مین آیا تو مین نے کہا — کہان ہین رئیس اور کدھر ہین فقیر
کہان ہین جنہین سلطنت پر تھا ناز — کدھر ہین جو سمجھے کبر والے امیر

مین نے اونکے درمیان سے آواز سنی کہ کہنے والا تو نہ سوجھتا تھا اور آواز آتی تھی ع

خبر اور مخبر نہ دونون رہے — ہوے پنجۂ موت مین سب اسیر
ہے کیڑون کی آمد سحر اور شام — وہ کرتے ہین ان صورتون کو حقیر
جو تو پوچھتا ہے گذشتون کا حال — تجھے اونسے عبرت نہین اے خبیر

آپ کہتے ہین کہ مین سنکر روتا ہوا چلا آیا

تیسرا بیان چند نوشتون کے بیان مین جو قبرون پر لکھے ملے ہین ایک قبر پر اس مضمون کا قطعہ لکھا تھا ع

قبرین چپکی ہین وے تجکو سناتی ہین راز — اونکے باشندے ہین مٹی کے تلے گو خاموش
آخرت کے لیے گو جمع نہین کرتا تو — تجکو تو مرنا ہے پھر کسکے لیے ہے یہ خروش

اور ایک اور قبر پر یہ قطعہ کندہ تھا **قطعہ**

خانۂ تو اگرچہ ہست فراخ — قبرت آباد و جانبش محکم
از چنین قبر گو چہ سود ترا — منہدم گرتنت بود ہر دم

اور ابن سماک رح کہتے ہین کہ مین قبرستان مین گیا تو دیکھا کہ ایک قبر پر یہ لکھا تھا ع

دنیا سے محبوب تر ہو کیونکہ اونکو اعمال کی قدر اب معلوم ہوئی اور حقیقت امور کی اب جانی اور اونکو زندگی کے ایک روز پر افسوس ہے تو اسلیے ہے کہ تقصیر والا اپنی کمی کا تدارک کرلے اور عذاب سے چھٹی پائے اور توفیق والا اپنا رتبہ پورا کرے اور ثواب زیادہ پائے اور اونھون نے عمر کی قدر بعد منقطع ہونے کے جانی اب ایک ساعت کے لیے بھی حسرت پر حسرت کر رہے ہیں اور تمکو تو وہ ساعت میسر ہے بلکہ کیا عجب ہے کہ بہت سی ساعتون پر قادر ہو مگر اونکو ضائع کر رہے ہو تو یہ بات خوب دل میں ٹھان لو کہ جب کام ہاتھ سے نکل جائیگا تب ان ساعتون کے ضائع کرنے پر افسوس کرو گے کہ ہائے ہمنے اپنی گھڑی سے جلد اپنا حصہ کیون نہ لیا ایک نیک بخت کہتے ہین کہ مین نے اپنے ایک بھائی کو خواب مین دیکھا اور کہا تو جی گیا الحمد للہ رب العالمین اوسنے کہا کہ اگر مین اس کلمہ کے کہنے پر یعنی الحمد للہ رب العالمین پر قادر ہوں تو دنیا وما فیہا سے مجھکو اچھا معلوم ہوتا ہے پھر کہا کہ تو نے جیسے دیکھا کہ لوگ مجھے دفن کر رہے تھے اور ایک شخص نے اوٹھکر دو رکعتین پڑھین اگر مین اونکے پڑھنے پر قادر ہو جاؤن تو دنیا وما فیہا سے مجھے محبوب تر ہین

چوتھا بیان ان اقوال کا جو لوگون نے اپنے لڑکے کے مرنے پر کہے ہین جس شخص کا لڑکا کوئی اور قریب مر گیا ہو تو اوسکے پیشتر مر جانے کو یون سمجھے کہ گویا وہ دونون سفر مین تھے اور قصد دونونکا وہ شہر تھا جو رہنے کی جگہ اور وطن اصلی ہے اب لڑکا اوس مکان مین پہلے چلا گیا اور مین بھی وہین جلد جا ملونگا تو اس سوچنے سے تاسف زیادہ نہوگا اسلیے کہ جان لیگا کہ مین بھی قریب اوس سے ملتا ہون صرف موت مین چند روز کی تقدیم و تاخیر ہے اور موت کا حال بھی یہی ہے کہ اوسکے معنی وطن مین چلے جانے کے ہین جب تک کہ پچھلا شخص آ ملے جب اس بات کو اعتقاد کریگا تو اوسکا اضطراب اور رنج و غم کم ہو جائیگا خصوصاً اوس صورت مین کہ لڑکے کے مر جانے پر وہ ثواب ملنے کا وعدہ ہے جسکے سامنے کسی مصیبت کی کچھہ اصل نہین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ اگر مین پیٹ سے گرا ہوا بچہ آگے بھیجون تو مجھکو اس بات سے بہتر ہے کہ اپنے پیچھے سو سوار چھوڑون اور ہر ایک ونمین سے اللہ تعالی کے راستے مین جہاد کرے اور آپنے گرے ہوئے حمل کا اسلیے ذکر فرمایا کہ ادنی سے اعلی پر تنبیہ ہو جاوے ورنہ ثواب وسی قدر ہوتا ہے جس قدر کہ لڑکے کی جگہ دل مین ہو اور زید بن اسلم رح فرماتے ہین کہ حضرت داؤد علیہ السلام کا ایک لڑکا مر گیا تھا آپنے اوس پر بہت رنج کیا آپ سے پوچھا گیا کہ اوسکی قدر آپ کے نزدیک کتنی تھی آپنے فرمایا کہ زمین کی برابر سونے کے مانند تو اونسے کہا گیا کہ آپ کو آخرت مین ثواب بھی اتنا ہی ہوگا۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ کسی مسلمان کے اگر تین بچے مر جاوین اور وہ اونپر صبر کرکے ثواب کا طالب ہو تو وہ اوس شخص کے لیے دوزخ کی سپر ہونگے ایک عورت نے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھی عرض کیا کہ خواہ دو بچے مر جاوین آپنے

فرمایا کہ جواہ ہوں اور والد کو چاہیے کہ اپنے لڑکے کے حق میں موت کیوقت دعا کرے اسلیے کہ اوسکی دعا
زیادہ توقع والی اور قریب تر قبول کے ہوتی ہے۔ محمد بن سلیمان اپنے لڑکے کی قبر پر کھڑے ہوئے اور فرمایا
کہ الٰہی آج میں تجھسے اوسکی لیے توقع رکھتا ہوں اور اوسکے باب میں تجھسے ڈرتا ہوں تو میری امید کو ثابت کر اور
میرے خوف کو دور فرما اور ابو سنان اپنے بیٹے کی قبر پر کھڑے ہوئے اور کہا کہ الٰہی جو میرا حق اوسکے ذمہ
واجب تھا وہ میں نے اوسکو بخشدیا تو جو تیرا حق اوسکے ذمہ تیرا واجب ہو وہ تو بخشدے کہ تو زیادہ جواد اور
زیادہ کریم ہے۔ اور ایک اعرابی اپنے بیٹے کی قبر پر کھڑا ہوا اور کہا کہ الٰہی جو کچھ اسنے میرے ساتھ سلوک
کرنے میں قصور کیا وہ میں نے اوسکو معاف کیا پس جو کچھ تیری طاعت میں اوسنے قصور کیا ہو وہ تو معاف فرما
اور جب ذر بن عمر کی وفات ہوئی تو اوسکے باپ عمر اوسکی لحد میں رکھے جانیکے بعد کھڑے ہوئے اور کہا کہ
اے ذر ہمکو تیرے باب میں اتنا خوف ہے کہ اوس سے ہم تجہیز غم کرنا بھول گئے ہمکو معلوم نہیں کہ تجھسے کیا سوال
ہوا اور تونے کیا جواب دیا پھر کہا کہ الٰہی یہ ذر ہے کہ جبتک تونے دیا اوس سے مجھکو نفع دیا اور اب اوسکی مدت
اور روزی تو نے پوری کی اور اوسپر ظلم نہیں کیا الٰہی تو نے اوسپر اپنی طاعت اور میری فرمانبرداری لازم کی تھی الٰہی
جو کچھ تو نے اس مصیبت پر صبر کرنیکا ثواب مجھکو دینا کیا ہے وہ میں نے اوسکو بخشدیا پس تو اوسکا عذاب مجھکو
دیڈال اور اوسکو عذاب مت کر اس تقریر سے سب آدمی رو پڑے پھر پھرنے کے وقت یوں کہا کہ اے ذر تیرے
بعد ہمکو کسی اور کی حاجت نہیں۔ اللہ تعالیٰ کے ہوتے ہوئے کسی انسان کی ضرورت ہم نہیں جانتے ہیں اور تجھکو تنہا
چھوڑتے ہیں اگر ٹھہرے بھی رہیں تو تجھکو کچھ فائدہ نہ دینگے اور ایک شخص نے بصرہ میں ایک عورت کو
دیکھکر کہا کہ اس جیسی تازگی میں نے کبھی نہیں دیکھی اسکی وجہ یہی معلوم ہوتی ہے کہ اسکو رنج کم ہے اوس عورت
نے کہا کہ اے بندہ خدا میں تو ایسے غم میں ہوں کہ اوسمیں میرا شریک کوئی نہیں اوسنے پوچھا کہ کس طرح
عورت نے کہا کہ حال یہ ہے کہ میرے شوہر نے عید اضحی کے روز ایک بکری ذبح کی تھی اور میرے دو لڑکے
خوبصورت کھیل رہے تھے بڑے نے چھوٹے سے کہا کہ تو دیکھا چاہتا ہے کہ ہمارے باپ نے بکری کیسے ذبح
کی اوسنے کہا کہ اچھا پس اوسنے چھوٹے کو پکڑ کے ذبح کر ڈالا اور ہمکو جب خبر ہوئی کہ جب وہ تڑپا حلق میں لوٹ
رہا تھا صبح اور جو نہ سہت ہوا تو بڑا لڑکا بھاگ کر ایک پہاڑ کیطرف جیسے چلا گیا وہاں کہیں بھیڑیا موجود
تھا اوسنے اوس لڑکے کو کھا لیا اوسکا باپ جو اوسکو ڈھونڈھنے نکلا تو گرمی کی شدت کے باعث پیاس
کے مارے مر گیا تو اب گردش دوران نے مجھکو ہی تنہا چھوڑ دیا غرضکہ اسطرحکی مصائب کو لوگوں کے مرنے کیوقت
یاد کرنا چاہیے تاکہ شدت واویلا سے تسلی ہو اسلیے کہ کوئی مصیبت ایسی نہیں کہ اوس سے بڑی خیال میں آسکتی ہو
اور خدا تعالیٰ اوسکو ہر حال میں دور کر رہا ہو تو معلوم ہوا کہ بہت سے مصائب وہی ہیں جنکو اللہ تعالیٰ

دفع کرتا ہے سے پس آدمی کو جزع کرنے کا مقام کسی صورت مین نہین

**پانچوان بیان قبرون کی زیارت اور میت کے واسطے دعا کرنے اور اوسکے متعلقات کے ذکر مین**

قبرون کی زیارت خواہ کسیکی ہون موت کی یاد اور عبرت حاصل کرنیکو مستحب ہے اور صلحا کی قبرونکی زیارت عبرت کے علاوہ تبرک کے لیے بھی مستحب ہے۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اول زیارت قبور سے منع فرمایا تھا پھر اوسکی اجازت دی حضرت علی کرم اللہ وجہہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہین کہ آپنے فرمایا کہ مین نے تمکو قبرون کی زیارت سے منع کیا تھا مگر آگاہ ہو کہ قبرون کی زیارت کیا کرو کہ وہ تمکو آخرت یاد دلاوینگی لیکن کوئی کلمہ بیجا مت کہو۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی مان کی قبر کی زیارت ہزار مسلح آدمیون کے ساتھ کی اور جتنے آدمی کہ اوس روز روتے معلوم ہوے اوس سے زیادہ کبھی نہین معلوم ہوے اور اسی روز مین آپنے ارشاد فرمایا کہ مجکو اجازت زیارت کی ملی نہ بخشش کی درخواست کرنیکی جیساکہ ہم پہلے لکھ آئے ہین اور ابن ابی ملیکہ رض فرماتے ہین کہ ایک روز حضرت ام المومنین عایشہ صدیقہ رض قبرستان سے تشریف لائین مین نے عرض کیا کہ آپ کہان سے تشریف لائین اونھون نے فرمایا کہ اپنے بھائی عبد الرحمن کی قبر سے مین نے عرض کیا کہ کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے زیارت قبور سے منع نہین فرمایا تھا اونھون نے فرمایا کہ ہان اول منع فرمایا تھا پھر اجازت دیدی تھی۔ اور اسی سے تمسک کرکے عورتون کو قبرستان مین جانے کی اجازت ندینی چاہیے اسلیے کہ وہ قبرون پر جاکر کلمات ناشایستہ بہت کہتی ہین تو زیارت قبر سے جو اونکو بہتری ہوتی وہ بدی سے کمتر ہے علاوہ ازین اثناے راہ مین پردیکا کھولنا اور زینت کا غیرون پر ظاہر ہونا بھی اونسے سرزد ہوتا ہے اور یہ دونون بڑے گناہ ہین اور زیارت صرف مسنون ہے تو اداے سنت کے لیے ایسے بڑے گناہ کا مرتکب ہونا کیسے جائز ہوگا ہان اگر عورت پھٹے پرانے کپڑے پہنکر نکلے کہ کوئی مرد اوسکی طرف توجہ نکرے اور قبر پر جاکر صرف دعا کرے اور کوئی بات نکرے تو کچھ مضائقہ نہین۔ اور حضرت ابوذر رض فرماتے ہین کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ قبرون کی زیارت کر اور اوس سے آخرت کو یاد کر اور مردون کو نہلا اسواسطے کہ بدن خالی از روح کی تدبیر کرنی ایک بڑی پکی نصیحت ہے اور جنازون کی نماز پڑھ شاید اس سے تجکو غم ہو اسلیے کہ غمگین خدا کے سایہ مین ہوگا۔ اور ابن ابی ملیکہ رض فرماتے ہین کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ زیارت کرو اپنے مردونکی اور اونپر سلام کرو اور اونکے لیے دعا کرو اسلیے کہ تمکو اونسے عبرت ہوگی۔ اور حضرت نافع رض سے مروی ہے کہ حضرت ابن عمر رض جس قبر پر گذرتے اوسپر کھڑے ہوکر سلام کرتے۔ اور حضرت امام جعفر علیہ السلام اپنے باپ امام محمد باقر علیہ السلام سے راوی ہین کہ حضرت فاطمہ زہرا رض اپنے دادا حضرت حمزہ رض کی قبر کی زیارت کو چند روز بعد جایا کرتین اور اوسکے پاس نماز پڑھتین اور رویا کرتین۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ جو شخص ہر جمعہ کو اپنے مان باپ خواہ





آپکی قبر کی زیارت کرے تو اوسکے گناہ بخشدیے جاتے ہین اور نیک لکھا جاتا ہے - اور حضرت ابن سیرین رحمہ
فرماتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر کسی شخص کے ماں باپ مرجاتے ہین اور وہ اونکا نافرمان تھا
اور اونکی بعد اونکے حق مین دعا کرتا ہے تو اللہ تعالی اوسکو فرمانبردارون مین لکھدیتا ہے اور آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم فرماتے ہین کہ مَنْ زَارَ قَبْرِیْ وَجَبَتْ لَهٗ شَفَاعَتِیْ اور ایک حدیث میں ارشاد فرمایا مَنْ زَارَنِیْ
بِالْمَدِیْنَةِ مُحْتَسِبًا كُنْتُ لَهٗ شَفِيْعًا وَشَهِيْدًا يَوْمَ الْقِيَامَةِ اور حضرت کعب احبار رح فرماتے ہین کہ جو فجر
طلوع ہوتی ہے اوسمیں ستر ہزار فرشتے آسمان سے اوترکر قبر شریف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ڈھانپ لیتے ہین
اور اپنے بازو پھیر پھیر کر آپ پر درود شریف بھیجتے ہین یہان تک کہ جب شام ہوجاتی ہے تو وہ فرشتے آسمان کو چڑھجاتے ہین
اور اونکی بدلی اوترتے ہیں اور جیسا پہلوں نے کیا تھا ویسا ہی یہ بھی کرتے ہین یہان تک کہ جب قبر مین پھٹیگی آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم اوٹھینگے اور آپکے ساتھ ستر ہزار فرشتے آپکی تعظیم کرتے ہونگے - اور قبرون کی زیارت مین مستحب ہے
کہ قبلہ کیطرف پیٹھ کرکے میت کیطرف موہہ کرکے کھڑا ہو اور مردے پر سلام کرے اور قبر کو نہ پوچھے نہ ہاتھ لگاوے
نہ بوسہ دے اسلیے کہ یہ افعال نصاری کی عادت میں سے ہیں حضرت نافع رح کہتے ہیں کہ مین نے حضرت ابن عمر رض
کو سو دفعہ بلکہ زیادہ دیکھا ہے کہ آپ روضۂ مطہرہ کے پاس تشریف لاتے اور فرماتے کہ سلام نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر
سلام ابی بکر رض پر سلام میرے باپ پر اور لوٹ آتے تھے - اور ابو امامہ رح کہتے ہیں کہ مین نے حضرت انس بن مالک رض
کو دیکھا کہ قبر شریف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور کھڑے ہوکر دونوں ہاتھ اوٹھائے یہان تک کہ
مین گمان کیا کہ آپنے نماز کے لیے اللہ اکبر کہا پھر آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر سلام کہکر واپس آئے - اور
حضرت عائشہ رض فرماتی ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص اپنے بھائی کی قبر کی زیارت کرتا ہے
اور اوسکے پاس بیٹھتا ہے تو وہ اوس سے انس حاصل کرتا ہے اور اوسکے سلام کا جواب دیتا ہے جبتک کہ وہ وہان سے
اوٹھے - اور سلیمان بن سحیم کہتے ہین کہ مین نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب مین دیکھا اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ
یہ لوگ جو آپکی پاس حاضر ہوتے ہیں اور آپ پر سلام کرتے ہین تو آیا اونکے سلام کو سمجھتے ہین آپ نے فرمایا کہ
ہاں سمجھتا ہون اور اونکا جواب دیتا ہون ؎

| بہر سلام مکن رنجہ در جواب آن لب | کہ صد سلام مرا بس یکی جواب از تو |
|---|---|

اور حضرت ابو ہریرہ رض فرماتے ہیں کہ جب آدمی کسی جان پہچان کی قبر پر گذرتا ہے اور سلام کرتا ہے تو مردہ
جواب دیتا ہے اور پہچان لیتا ہے اور جب نا آشنا کی قبر پر گذر کر سلام کرتا ہے تو وہ سلام کا جواب ہی دیتا ہے
اور ایک شخص عاصم جحدری کی اولاد مین سے کہتا ہے کہ مین نے عاصم کو مرنے کے دو برس بعد خواب مین دیکھا اور
پوچھا کہ تم مرگئے تھے اونہون نے کہا کہ ہاں مین نے پوچھا کہ تم کہاں رہتے ہو اونہون نے فرمایا کہ ہم جنت کے

باغوں میں سے ایک باغ میں رہتے ہیں ہم اور جماعت ہمارے یار ہر جمعہ کی رات اور اوسکی صبح کو ابو بکر بن
عبداللہ مزنی رح کے پاس اکٹھے ہوتے ہیں اور تم لوگوں کی خبریں سنتے ہیں میں نے پوچھا کہ تمہارے جسم
ملتے ہیں یا روحیں اونھوں نے فرمایا کہ جسم تو پڑے سوتے ہیں اونکا ملنا کہاں مگر روحوں میں ملاقات ہوتی ہے
میں نے پوچھا کہ تم ہماری زیارت سے بھی مطلع ہوتے ہو اونھوں نے فرمایا کہ ہاں جمعہ کی رات کو اور تمام
روز جمعہ کو اور ہفتے کے دن آفتاب نکلنے تک تمہاری زیارت کی خبر ہوتی ہے میں نے کہا کہ اور دنوں میں
کیوں نہیں خبر ہوتی اونھوں نے فرمایا کہ جمعہ کی بزرگی اور فضل کے باعث اسمیں اطلاع ہوتی ہے اور محمد
بن واسع رح جمعہ کے روز قبروں کی زیارت کیا کرتے اونسے کہا گیا کہ آپ دوشنبے کے روز تک کی تاخیر فرمایا کیجیے
آپ نے فرمایا کہ میں نے سنا ہے کہ مردے اپنی زیارت کرنے والوں کو جمعہ کے روز اور ایک دن اوس سے پیشتر اور
ایک دن اوسکے بعد پہچانا کرتے ہیں۔ اور ضحاک رح کہتے ہیں کہ جو شخص ہفتے کے روز آفتاب نکلنے سے پیشتر کسی
قبر کی زیارت کرتا ہے تو میت کو اوسکی زیارت کا حال معلوم ہوجاتا ہے لوگوں نے کہا کہ اسکی کیا وجہ ہے
اونھوں نے فرمایا کہ جمعہ کی عظمت کے باعث اوس وقت تک یہ اثر رہتا ہے۔ اور بشر بن منصور رح کہتے ہیں کہ طاعون
یعنی وبا کے دنوں میں ایک شخص قبرستان میں آمد و رفت کیا کرتا اور جنازوں کی نماز پڑھا کرتا جب شام ہوتی تو
قبرستان کے دروازے پر کھڑا ہوکر یوں کہا کرتا کہ خدای تعالی تمہاری وحشت کو انس سے بدلے اور تمہاری بیکسی پر
رحم فرمادے اور خطاؤں سے درگذرے اور حسنات تمہاری قبول کرے۔ ان کلمات سے زائد کچھہ نہیں کہتا تھا
وہ شخص کہتا ہے کہ ایک شام کو اتفاقاً میں قبرستان کیطرف نگیا اور حسب دستور دعا نہ کی اپنے گھر چلا آیا جب میں سو رہا
تو خواب میں دیکھا کہ بہت سے لوگ میرے پاس آئے میں نے اونسے پوچھا کہ تم کون ہو اور میرے پاس کیوں آئے
اونھوں نے کہا کہ ہم قبرستان کے لوگ ہیں میں نے پوچھا کہ پھر کیا مطلب ہے اونھوں نے کہا کہ جب تم گھر کو پھرا کرتے تھے
تو تم نے عادت کرلی تھی کہ کچھہ تحفہ ہمکو دیا کرتے تھے میں نے پوچھا کہ کیا تحفہ تھا اونھوں نے کہا کہ کچھہ دعا
مانگا کرتے تھے آج تم نے اوس سے ہمکو محروم رکھا اسلیے یہاں مراد ہم آئے ہیں۔

| شعر بروے خود در طمع باز نتوان کرد | چو باز شد بدرشتی فراز نتوان کرد |
|---|---|

میں نے کہا کہ اچھا اب میں پھر یہ تمہارا پہونچاتا رہونگا چنانچہ پھر میں نے کبھی ناغہ نکیا اور بشار بن غالب
نجرانی کہتے ہیں کہ میں رابعہ عدویہ رح کے حق میں بہت دعا کیا کرتا تھا ایک رات میں نے اونکو خواب میں دیکھا
کہ فرماتی ہیں کہ اے بشار تیرے تحفے ہمارے پاس پے در پے نور کے طباقوں میں حریر کے رومالوں میں لپٹے ہوے
آتے ہیں میں نے کہا کہ انکی یہ کیفیت کیوں ہوتی ہے اونھوں نے فرمایا کہ جو مسلمان زندہ اپنے مردہ دوست کے
حق میں دعا کیا کرتا ہے اور وہ قبول ہوجاتی ہے تو وہ دعا اسیطرح نور کے طباقوں میں رکھکر حریر کے رومالوں

لپیٹی جاتی ہو پھر مردے کو دی جاتی ہے اور اوس سے کہدیا جاتا ہو کہ یہ فلاں شخص کا ہدیہ تیرے لیے ہے۔
اور حدیث شریف میں وارد ہے کہ مردہ مثل ڈوبے ہوئے فریاد خواہ کے ہے دعا کا منتظر رہتا ہے کہ باپ یا
دوست کیطرف سے پہونچے اور جب دعا اوسکو کسیکی جانب سے پہونچتی ہے تو اوسکے نزدیک دنیا و مافیہا سے
محبوب تر ہوتی ہو اور زندوں کے تحفے مردوں کے لیے دعا اور مغفرت کی درخواست ہیں۔ اور بعض اکابر فرماتے ہین
کہ میرا ایک بھائی مرگیا تھا مین نے اوسکو خواب مین دیکھا اور پوچھا کہ جب تجھے قبر میں رکھا تیرا کیا حال ہوا اوسنے
کہا کہ ایک شخص میرے پاس آگ کی شہاب لایا اگر ایک دعا کرنے والا میرے حق مین دعا نکرتا تو مجھے یقین تھا کہ
وہ آگ کی شہاب مجھے مارتا۔ اور یہاں سے مستحب ہے دفن کے بعد مردے کو تلقین کرنا اور اوسکے لیے دعا مانگنی
سعید بن عبداللہ ازدی کہتے ہیں کہ مین ابو امامہ باہلی رض کی موت کے وقت اونکی خدمت مین گیا اونھون نے فرمایا
کہ اے سعید جب مین مرجاؤں تو میرے ساتھ وہ معاملہ کیجو جسکا امر ہمکو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہو یعنی
آپ نے یون ارشاد فرمایا ہے کہ جب تم مین سے کوئی مرجاوے اور اوسکو تم مٹی دے چکو تو چاہیے کہ ایک شخص تم میں سے
اوسکی قبر کے سرہانے کھڑا ہو اور کہے کہ اے فلان شخص فلانی عورت کے بیٹے وہ سنیگا تو مگر جواب نہیں دیگا پھر
دوبارہ اسیطرح پکارے وہ سیدھا بیٹھ جاویگا پھر تیسری دفعہ اسیطرح کہے وہ کہیگا کہ ارشاد کر خدا تعالی تجھپر
رحم کرے مگر تم لوگ اوسکے اس جواب کو نہ سنوگے پھر اوس سے کہے کہ یاد کر اوس چیز کو جسپر تو دنیا سے اوٹھا ہے یعنی
گواہی کہ لا الٰہ الا اللہ اور محمد رسول اللہ کی اور یہ کہ تو اس بات پر راضی ہوا کہ تیرا پروردگار اللہ ہو اور دین
اسلام ہو اور محمد صلے اللہ علیہ وسلم نبی ہین اور قرآن امام ہو اسلیے کہ اگر یہ اوسکو سنا دیگے تو منکر اور نکیر اوسکے
پاس سے ہٹ جاوینگے اور یوں کہینگے کہ یہاں سے چلو اس شخص کے پاس ہم کیوں بیٹھیں اسکو تو حجت سکھلا دیگئی
اور اللہ تعالے اوس شخص کیطرف سے منکر نکیر کو جواب دیگا ایک شخص نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ اگر اوسکی ماں کا نام
معلوم نہو آپنے فرمایا کہ اوسکو حوا کی اولاد کہکر پکارے انتہی۔ اور قبر پر کلام مجید کے پڑھنے کا کچھ مضائقہ
نہیں علی بن موسی حداد کہتے ہیں کہ مین امام احمد بن حنبل رح کے ساتھ ایک جنازے مین شریک تھا اور محمد بن
قدامہ جوہری ساتھ تھے جب جنازہ دفن ہوچکا تو ایک اندھا آدمی قبر کے پاس قرآن پڑھنے لگا امام احمد رح
نے فرمایا کہ قبر پاس قرآن پڑھنا بدعت ہے جب ہم قبرستان سے نکلے تو محمد بن قدامہ نے امام احمد سے پوچھا کہ
آپکے نزدیک مبشر بن اسمعیل حلبی کیسا شخص ہو آپنے فرمایا کہ معتبر ہے اور اوس سے پوچھا کہ تمنے اوس سے کچھ یاد کیا ہو
اونھوں نے کہا کہ ہاں مجھکو خبر دی مبشر بن اسمعیل نے عبدالرحمن بن علاء بن لجلاج سے کہ عبدالرحمن کے باپ علاء بن
لجلاج نے وصیت کی کہ جب مین دفن ہوچکوں تو میری قبر پر سر کیطرف شروع سورہ بقر کا اور اوسکا آخر
پڑھا جاوے اور علاء رح نے فرمایا کہ مین نے سنا ہے حضرت ابن عمر رض سے کہ اونھون نے بھی اسکی وصیت کی تھی

تب امام احمد رحہ نے محمد بن قدامہ سے کہا کہ تو جاؤ اور اوس شخص سے کہدو کہ قرآن پڑھے اور محمد بن
احمد مروزی کہتے ہین کہ مین نے امام احمد بن حنبل رحہ سے سُنا ہے کہ فرماتے تھے کہ جب تم قبرستان مین جاؤ
تو سورۂ الحمد اور قل اعوذ برب الناس اور قل اعوذ برب الفلق اور قل ہو اللہ پڑھکر اسکا ثواب قبرستان والونکو
بخشدیا کرو کہ اونکو پہونچیگا - اور ابو قلابہ کہتے ہین کہ مین شام سے بصرہ مین آیا اور خندق پر اُتر کر وضو
کرکے رات کو دو رکعتین پڑھین اور ایک قبر پر سر رکھکر سو گیا خواب مین دیکھا کہ قبر والا مجھسے شکایت کرتا ہی
کہ تمنے رات بھر مجکو ایذا دی پھر کہا کہ تم نہین جانتے مگر ہم جانتے ہین اور ہم عمل پر قادر نہین یہ دو رکعتین
جو تمنے پڑھین ہمارے نزدیک دنیا و ما فیہا سے بہتر ہین پھر کہا کہ دنیا والونکو خدا ہی تعالی ہماری طرف سے
جزاء خیر دیوے اونکو ہماری طرف سے سلام کہنا اسلیے کہ کبھی اونکی دعا سے ہمارے پاس ایک نور پہاڑ کے
برابر آجایا کرتا ہے - غرض کہ قبر کی زیارت سے زندہ کو تو یہ فائدہ ہے کہ عبرت ہو اور مردو کو یہ فائدہ ہو
کہ دعا پہونچے اسلیے زیارت کرنے والیکو اپنے حق مین اور میت کے حق مین دعا کرنے سے غافل نہونا چاہیے
نہ عبرت حاصل کرنے سے غفلت کرنی چاہیے اور عبرت حاصل کرنا اسطرح ہوتا ہے کہ اپنے دلمین مردے کی
صورت جمالے کہ اوسکے اعضا کیسے علیحدہ ہوگئے اور قبر سے کیسے اوٹھیگا اور یہی تصور کرے کہ مین بھی عنقریب
ایسا ہی ہو جاؤنگا جیسے کہ مطرف بن ابی بکر ہذلی کہتے ہین کہ عبد قیس کی اولاد مین سے ایک بڑھیا عابدہ تھی
جب رات ہوتی تو وہ کمر باندھتی اور نماز پڑھنے کے لیے اوٹھ کھڑی ہوتی اور جب دن ہوتا تو قبرستان مین
چلی جاتی مینے سنا ہی کہ لوگون نے اوسکو کہا کہ تم کثرت سے قبرستان مین کیون جاتی ہو اوسنے جواب دیا
کہ دل سخت جب جفا کرتا ہی تو اوسکو یہ پُرانے کھنڈر ملائم کرتے ہین اور مین جو قبرون مین آتی ہون تو دیکھتی ہون
کہ گویا لوگ قبرون کی تہون مین سے نکلے ہین منہ اونکے خاک آلودہ اور رنگ متغیر اور کفن میلے ہین تو ایسی نظر کا
کیا کہنا ہے اگر اسیطرح کی نظر بندون کے دلون مین جم جاوے تو نفسون پر اسکی تلخی کیا کچھ ہو اور بدن اسکو با محنت
کیا کچھ تکلیف نہون بلکہ چاہیے کہ صورت مردے کی وہ دل مین یاد کرے جسکو حضرت عمر بن عبد العزیز رح نے
بیان کیا تھا یعنی ایک فقیہ نے آکر آپکی صورت کے بدل جانے سے نہایت تعجب کیا کہ کثرت عبادات اور مشقت
سے آپ کا کچھ اور ہی طور ہو گیا تھا آپنے فرمایا کہ میان صاحب قبر مین دفن ہونے کے بعد اگر مجھے تین دن
پیچھے دیکھوگے تو اور بھی تعجب کروگے کہ آنکھین نکلکر رخسارون پر کونسے ہونگی اور ہونٹ دانتون سے جُدا
ہونگے منہ کھلا ہوا ہوگا اور پیٹ سے پیپ نکلتی ہوگی پیٹ پھولکر سینے سے اونچا ہوگا پیٹھ پاخانہ کی راہ سے
نکلی ہوگی اور نجاسات اور کیڑے نتھنون سے نکلتے ہونگے جب یہ صورت دیکھوگے تو زیادہ تر تعجب کروگے - اور
نیز مستحب ہی کہ میت کی تعریف کرے اور جب اوسکا ذکر آوے تو اچھا ہی کہے حضرت عائشہ نے فرمایا ہین کہ آنحضرت صلعم

صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی مر جائے تو اوسکو چھوڑ دو اوسکی برائی مت کرو اور ایک
حدیث شریف میں فرمایا کہ مردوں کو گالی مت دو کہ وہ اپنے کیے کو پہونچ گئے ہیں اور ایک حدیث شریف میں ارشاد ہے
کہ اپنے مردوں کا ذکر بہتری ہی سے کیا کرو اسلیے کہ اگر وہ جنتی ہیں تو برا کہنے کا گناہ تمپر ہوگا اور اگر وہ دوزخی ہیں
تو انکو اونھیں کی حیثیت کافی ہے۔ اور حضرت انس بن مالک رض فرماتے ہیں کہ ایک جنازہ آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کے پاس کو گذرا تو لوگوں نے اوسکی برائی بہت سی بیان کی آپنے فرمایا کہ واجب ہوگئی پھر اور جنازہ آیا
تو اوسکی بھلائی ذکر کی آپنے فرمایا کہ واجب ہوگئی حضرت عمر رض نے پوچھا کہ کیا واجب ہوگئی آپنے فرمایا کہ اس
جنازے کی تم نے بھلائی بیان کی اوسکے لیے جنت واجب ہوگئی اور پہلے جنازے کی برائی کی تو اوسپر دوزخ
واجب ہوگئی اور تم خدای تعالی کے گواہ ہو زمین میں یعنی جس چیز کی گواہی دیدوگے ویسا ہی حکم ہوگا اور
حضرت ابوہریرہ رض اس حدیث کو روایت کرتے ہیں کہ آپنے فرمایا کہ بندہ جب مرجاتا ہے اور لوگ اوسکا وہ
حال بیان کرتے ہیں جو علم الہی میں ویسا نہیں ہوتا تو اللہ تعالی فرشتوں سے فرماتا ہے کہ تم گواہ رہو میں نے
اپنے بندوں کی گواہی اس بندے کے باب میں قبول کی اور اسکے جو گناہ جانتا ہوں اونکو معاف کیا

## ساتوین فصل موت کی حقیقت میں اور جو حال کہ میت پر قبر میں صور کے پھونکنے تک گذرتا ہے اوسکو ذکر میں

اس فصل میں چار بیان ہیں

**بیان اول** موت کی حقیقت میں واضح ہو کہ لوگ موت کی حقیقت کے بیان میں جھوٹے گمان اور خیالات
کرتے ہیں اور غلطی پر ہیں مثلاً بعض گمان کرتے ہیں کہ موت نیست ہو جانا ہے نہ حشر ہوگا نہ نشر نہ خیر اور شر کا
کچھ انجام ہے انسان کی موت ایسی ہے جیسے اور حیوانات کی یا سوکھی گھاس کی یہ رای ملحدین اور ان لوگوں
کی ہے جو اللہ تعالی اور روز قیامت پر ایمان نہیں لاتے اور بعض یہ گمان کرتے ہیں کہ موت سے آدمی نیست
ہو جاتا ہے مگر قبر سے لیکر حشر تک نہ کسی عذاب سے درد پاتا ہے نہ ثواب سے راحت اور بعض یہ کہتے ہیں کہ روح
باقی رہتی ہے موت سے نیست نہیں ہوتی اور ثواب و عذاب روحوں ہی کو ہے جسموں کو نہیں اور جسم
ہرگز نہ اوٹھائے جاوینگے نہ پھر سے زندہ ہونگے اور یہ سب اقوال گمان خراب و رحق سے پھرے ہوئے ہیں
اور حدیثوں کا اعتبار کے لائق اور آیات اور حدیث سے ثابت ہے وہ یہ ہے کہ موت صرف حال کے بدلنے کا
نام ہے اور روح جسم سے جدا ہونے کے بعد یا عذاب میں مبتلا یا آسایش میں چین کرتی باقی رہتی ہے اور
روح کی جسم سے جدا ہونے کے یہ معنی ہیں کہ اوسکا تصرف جسم پر سے جاتا رہتا ہے جسم اوسکی اطاعت سے
باہر ہو جاتا ہے یعنی اعضاء سب روح کے آلات ہیں کہ اونسے وہ کام لیا کرتی ہے مثلاً ہاتھ سے پکڑا
کرتی ہے کان سے سنا کرتی ہے آنکھ سے دیکھا کرتی ہے اور دل سے اشیا کی حقیقت جانا کرتی ہے اور

دل اسسے غرض یہان روح سے تو یہ غرض ہوئی کہ روح اشیا کی حقیقت خود معلوم کیا کرتی ہو سکتی ہے اسکی ضرورت
استطاعت کبھی اپنے آپ اقسام غم سے دکھ پایا کرتی ہے اور انواع خوشی سے سکھ اور یہ امور متعلق اعضا و جسم کے نہین
تو جتنی باتین ایسی ہین کہ اونسے خود روح موصوف ہوتی ہے وہ تو بعد جسم کے جدا ہونے کے بھی روح کے ساتھ
رہتی ہین اور جو باتین روح کو بواسطہ اعضا کے ہوا کرتی ہین وہ جسم کے مرنے سے جاتی رہتی ہین یہانتک کہ دوبارہ
پھر جسم مین روح آئے اور روح کا جسم مین دوبارہ آنا قبر مین کچھ دشوار ہے نہ قیامت کے روز تک کی دیر کچھ
بعید ہے اللہ تعالی نے جیسا جس بندے کیواسطے حکم کر دیا ہے وہی اوسکو خوب جانتا ہے اور موت کے باعث
جسم کا بیکار ہونا ایسا ہے جیسے اپاہج آدمی کے اعضا مزاج کے بگڑنے سے یا پٹھون مین سدہ واقع ہونے کی
باعث نکمے ہو جاتے ہین اور اونمین روح نہین اثر کر سکتی تو اس صورت مین روح کا عالم ہونا اور عاقل اور مدرک
ہونا باقی رہتا ہے اور بعض اعضا سے کام لیتی ہے اور بعض اوس سے نافرمان ہو جاتے ہین اور موت کے معنی
سب اعضا کی روح سے نافرمان ہونے کے ہین اور اعضا تو روح کے آلات تھے جنسے وہ کام لیتی تھی اور روح
غرض وہ چیز ہے جو انسان کے اندر علوم اور غمون کی تکلیف اور خوشیون کی لذت معلوم کرتی ہے تو جب
روح کا تصرف اعضا مین باطل ہو گیا تو اوسکے علوم اور ادراکات اور خوشیون اور غم اور لذت و درد کا قبول کرنا
تو نہین جاتا رہا اور انسان واقع مین وہی چیز ہے جو علوم کو ادراک کرتی ہے اور رنج و راحت کو پاتی ہے اور
یہ صفت نہین مرتی بلکہ موت کے باعث سے بدن پر سے اوسکا تصرف اوٹھ جاتا ہے اور بدن اوسکا آلہ نہین رہتا
جیسے لنجے پن کے یہ معنی ہین کہ روح کے آلہ ہونے سے ہاتھ نکل گیا اور اوسکے کام کا نہ رہا اسیطرح موت گویا سارے
اعضا کا اپاہج ہو جانا ہے کہ کوئی اوسکا آلہ نہ رہا اور انسان کی حقیقت جو اوسکا نفس اور روح ہے وہ بدستور موجود ہے
ہان اوسکے حال کا بدلنا دو طرح سے ہے اول تو یہ کہ اوس سے اوسکی آنکھ اور کان اور زبان اور ہاتھ اور پانون
اور جملہ اعضا چھین گئے اور اہل و اقارب و زن و فرزند اور تمام اشیا۔ اور گھوڑے اور سواریان اور غلام اور گھر اور
تمام جایداد چھین گئی اور اسمین کچھ فرق نہین کہ آدمی سے یہ چیزین چھین جاوین یا خود اوسکو ان چیزون سے چھین لیا جاوے کیونکہ
اسواسطے ایذا دینے والی چیز تو جدائی ہے اور جدائی دونون صورتون مین حاصل ہے ایسا ہوتا ہے کہ کبھی تو آدمی کا
مال لوٹ لیا جاتا ہے اور کبھی مال وغیرہ بدستور رہتا ہے اور مالک ہی کو قید کر لیا جاتا ہے دونون صورتون مین درد
یکسان ہوتا ہے اور موت بھی یہی ہے کہ انسان کو اوسکے جمیع اموال اور لواحق سے لیکر ایک اور عالم مین بھیجدیا جاتا ہے
جو اس عالم کے مشابہ نہو پس اگر دنیا مین اوسکی کوئی ایسی چیز ہوگی جس سے اوسکو انس اور راحت تھی تو بعد موت
کے اوس چیز کی حسرت اوسپر بڑی ہوگی اور اوسکی جدائی مین اوس شخص کو نہایت تکلیف ہوگی بلکہ اوسکا دل ایک ایک
چیز کیطرف التفات کریگا مال کیطرف جدا اور جاہ کیطرف جدا اور جایداد غیر منقول کیطرف جدا یہانتک کہ اگر

